| | |
|---|---|
| یا مہیمن | برج حمل ستارہ مریخ آتشی جمالی |
| یا عزیز | برج جدی ستارہ زحل بادی جمالی |
| یا جبار | برج ثور ستارہ زہرہ خاکی جلالی |
| یا متکبر | برج ثور ستارہ زہرہ خاکی جلالی |
| یا خالق | برج ثور ستارہ زہرہ خاکی جلالی |
| یا باری | برج قوس ستارہ مشتری خاکی جلالی |
| یا مصور | برج حوت ستارہ مشتری آتشی جلالی |
| یا غفار | برج قوس ستارہ مشتری آتشی جمالی |
| یا قہار | برج سنبلہ عطارد خاکی جلالی |
| یا فتاح | برج قوس زہرہ خاکی جلالی |
| یا رزاق | برج عقرب ستارہ مریخ آبی جمالی |
| یا وہاب | برج ثور ستارہ زہرہ خاکی جمالی |
| یا علیم | برج ثور ستارہ عطارد خاکی جلالی |
| یا قابض | برج جوزہ ستارہ عطارد بادی جلالی |
| یا باسط | برج حوت ستارہ مشتری آبی جمالی |
| یا خافظ | برج اسد ستارہ شمس آتشی جمالی |
| یا معز | برج قوس ستارہ مشتری آتشی جمالی |
| یا مذل | برج ثور ستارہ زہرہ خاکی جمالی |
| یا سمیع | برج حوت ستارہ مشتری آتشی جمالی |
| یا بصیر | برج ثور ستارہ زہرہ خاکی مابین |
| یا دافع | برج جوزہ ستارہ عطارد بادی جمالی |
| یا حکیم | برج حوت ستارہ مشتری آبی جمالی |
| یا عدل | برج عقرب ستارہ مریخ آبی مابین |
| یا لطیف | برج قوس ستارہ مشتری آتشی جمالی |
| یا خبیر | برج عقرب ستارہ مریخ آبی، مابین |
| یا عظیم | برج سرطان ستارہ قمری آبی جمالی |

يا عظيمُ
يا غفورُ
يا شكورُ
يا حفيظُ
يا مقسطُ
يا عليُّ
يا بشيرُ
يا حسيبُ
يا جليلُ

برج عقرب ستارہ مریخ آتشی مابین
برج ثور ستارہ خاکی جمالی
برج جدی ستارہ زحل بادی مابین
برج ثور ستارہ زحل بادی مابین
برج جدی ستارہ زحل بادی مابین
برج ثور ستارہ زہرہ خاکی مابین
برج سرطان ستارہ مریخ آتشی جلالی
برج عقرب ستارہ آبی جلالی
برج حمل ستارہ مریخ آتشی جلالی

# باب دوم

ہر ایک نام کی راس معلوم کرنے کا طریقہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔ جس شخص کو اپنی راس معلوم کرنی مطلوب ہو اپنے نام کا پہلا حرف نقشہ ذیل دیکھ کر اپنی راس معلوم کرے۔

| ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ | ر | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رس حمل میکھ | برکھ | جوزا / تلا | کنیا | برسچک | متھن | مکر | برسچک | تلا | مین | [illegible] |
| ز | س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع | غ | ف | . |
| برسچک | کنبھ | کنبھ | برچھک | تلا | برچھک | میکھ | مکر | دھن | . | . |
| ق | ک | ل | م | ن | و | ہ | ل | ی | ے | . |
| متھن | متھن | مکر | میکھ | برچھک | برکھ | متھن | مکر | میکھ | برکھ | |
| حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلا | میزان | عقرب | [illegible] | دیو | |
| بیساکھ | جیٹھ | اساڑھ | ساون | بھادوں | کنوار | کاتک | پوس | آگھن | پھاگن | |

اگر کوئی آدمی کسی کا طالع دیکھنا چاہے تو ان بارہ راسوں اور برجوں کے موافق

معلوم کرے اور طریقہ معلوم کرے دن اور طبیعتوں کا اس طور سے کہ نام کے حروف کا سرحرف لے کر بروج پر نظر کرے اور خانہ کو دیکھے انشاء اللہ تعالےٰ احوال اسکا اور دن وستارہ نیک و بدمرگ معلوم ہوتا ہے اور حروف دائرہ کے ہیں جن کی تفصیل ذیل میں دیجاتی ہے -

| حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ال ہ ع | ب د | ق ک | د ح ہ د | م - ت | ظ - ع - ح |
| میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | |
| د ت ط | ذ - ز - ض | ن | ز ج | س ش ص ض | ہ - ر ر ح |

| حمل | ثور خاکی روز | جوز آبادی | سرطان |
|---|---|---|---|
| آتشی میگھ راس روشنبہ ستارہ مزیخ ہے معلوم کرے | برکھ راس روز جمعہ | منقن راس روز چہارشنبہ | کرک راس روز دوشنبہ |
| اسد | سنبلہ | میزان | عقرب |
| آتشی سنگھ راس روز یکشنبہ | برکھ راس روز جمعہ | منقن راس روز چہارشنبہ | آبی برچھاب راس روز یکشنبہ رکھ کرام مزیخ |
| قوس | جدی خاکی | وادبادی کنبہ راس | حوت آبی |
| آتشی دھن راس روز پنجشنبہ ستارہ مشتری | کمد راس روز سہ شنبہ ستارہ زہرخاکی مکر راس ستارہ حمل | روز شنبہ ستارہ زہرہ برکھ | مین راس روز پنجشنبہ ستارہ مشتری |

# خاصیت طالع جو دریافت کرے

اول طالع حمل گرم طبع آدمی عزت اور ہمت سے دولتمند ہوا ءلبتادہ حضرت مہتر آدم وسلطان سکندر رہے جس کام کو کرے - روز پنجشنبہ و جمعہ مبارک آوے اور زندگی کی عمر اس کی چھہتر برس اور ایک روز اور دوگھڑی کی ہو - اور آدھی رات منزل لوجھان دے گا - اور اپنی تمام زندگی میں تین آفتوں میں مبتلا ہوگا - ایک

بیماری آٹھ برس کی عمر میں اور ایک ماہ تین روز میں اٹھائیگا۔ بعد اس
کے خیریت ہے۔ دوم اٹھارہواں سال سخت گزرے گا۔ اور اڑتالیسواں سال
جب آغاز ہوگا۔ تو عورت سے سخت صدمہ پہنچے گا۔ اور کوئی تہمت لگے گی
سترہ روز فکر و اندیشہ میں گذرے گے بعدہٗ تا مرگ خیریت رہے گی۔
طالع ثور خاکی۔ روز جمعہ برکھ راس ستارہ عطارد جس مرد کا طالع ثور ہو
عاقل و دانا صاحب حکمت ہوگا بیگانہ پرور تمام عمر دولت و حشمت و عزت
میں گذرے گی۔ اور جو کام کرے۔ روز جمعہ اور دوشنبہ مبارک ہو۔ اور باقی
نحس ہے عمر اس کی پچاس برس اور ایک تارہ وہ میں ستر سال ہووے تمام
عمر میں تین بیماریاں ہوں گی۔ دو بیماریوں سے نجات ہو۔ تیسری دفعہ بخار اور
کھانسی آوے گی۔ اور جان بحق تسلیم ہوگا۔ روز دوشنبہ آدھی رات گذرے
طالع جوزا۔ حضرت یحییٰ پیغمبر علیہ السلام۔ جس مرد کا طالع جوزا ہو۔ تمام عمر
دولت و عزت میں گذرے۔ اور دشمن بہت ہوں۔ مگر کوئی آفت نہ پہنچے۔
اور اس کی عمر نوّے سال اور نو ماہ نو روز نو گھڑی کی ہوا اور روز شنبہ ایک
پہر دن چڑھے مر جائے گا۔
طالع سرطان۔ جس مرد کا طالع سرطان ہو۔ صاحب ہمت اور سخی اور یا دولت
و اقبال مند ہو جمعہ اور دوشنبہ اس کو ہر کام کے لئے خوب ہے۔
حیات اس کی پچانوے سال اور ایک ماہ و ایک روز کی ہوگی اور منگل
کو پہر دن رہے مر جائے گا۔
طالع اسد۔ جس شخص کا طالع اسد ہو وہ باہوش اور صاحب فراست اور
وہ فراخ روزی ہو۔ اس کی زندگی اسی برس اور ایک روز کی ہوگی۔ جمعہ کو قبل
طلوع آفتاب مر جائے گا۔
طالع سنبلہ۔ جس آدمی کا طالع سنبلہ ہو۔ نیکبخت و خوش خصلت اور صابر و خوش
بخت اور با اعتقاد ہو اور سوداگری سے نفع بہت اٹھاوے اور زندگی اس کی

طالع میزان۔ یہ ستارہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہے جس مرد کا طالع میزان ہو۔ عاقل ودانا وخردمند اور روزی اس کی کشادہ ہو چار نکاح کرے۔ چالیس برس کی عمر میں دولت لازوال ہاتھ آئے۔ زندگی پچانوے سات دن سات گھڑی اور پنج شنبہ کو قضا کرے۔

طالع عقرب۔ جس کسی کا طالع عقرب ہو۔ باعزت ہو۔ دولت مند ہووے اور جو کام کرے جمعہ دوشنبہ کو کرے روزی کا تنگ گاہ فراخ اس کی عمر نانوے سال تین ماہ تین سات ہو گی۔ ازاں بعد مر جائے گا۔

طالع قوس۔ جس کسی کا طالع قوس ہو۔ خوشرو۔ خندہ پیشانی درمیان خلق کے عزیز باتمیز اور خواب میں زیارت بزرگان وپیغمبران مرسلین کی ہو زندگی اسی سال آٹھ ماہ اور چار روز اور چار گھڑی کی ہو۔

طالع جدی۔ جس مرد کا طالع جدی ہو صاحب دولت بخناور اور ہمیشہ خوشحال اور زندگی اسی سال آٹھ ماہ اور چار روز اور چار گھڑی کی ہو طالع دلو۔ جس کسی کا طالع دلو ہو۔ خوبصورت ونیک باطن ونیک خصلت کا ہے۔ تکلیف کا ہے راحت میں بسر ہو گی۔ زندگی پچاس سال آٹھ یوم آٹھ گھڑی آٹھ لمحہ بعد جان دیوے۔

طالع حوت۔ جس کسی کا طالع حوت ہے روزی ورزق نہ کم نہ زیادہ ہمیشہ خوش وقت اور کبھی تکلیف سے نہ گذرے۔ لیکن زمانہ آخر میں راحت پہنچے اور زندگی چوہتر سال ایک ماہ دو گھڑی دو لمحہ کی ہو گی۔

# باب سوئم

## طالع نامہ کا بیان نیچے لکھا جاتا ہے

بخدمت شائقین والا تمکین منظہر ہے۔ کہ یہ بنا رسالہ زبان فارسی میں تصنیف جناب خواجہ بزجمہر حکیم جو کہ جملہ فنون میں لیاقت رکھتے تھے۔ پانچ سال کے بعد بہزار دقت و پریشانی وزر کثیر صرف کر کے دستیاب ہوا صرف اس غرض سے کہ خلقِ خدا کو فائدہ پہنچے۔ اور مجھ کو دعائے خیر میں یاد کریں۔ طریقہ دریافت طالع کا یہ ہے کہ نام سائل اور اس کی مادر کا بحساب لے اور بارہ سے طرح کرے۔ اگر ایک رہ جائے طالع حمل ہوا اور دو رہیں۔ ثور ہو۔ اور اگر تین رہیں جوزا ہو۔ اور اگر چار رہیں۔ سرطان ہو اگر پانچ رہیں (اسد) ہو۔ اگر چھ ہیں ۔ (سنبلہ) ہوا ور اگر سات رہیں میزان ہو۔ اور اگر آٹھ رہیں (عقرب) اور اگر نو رہیں (قوس) اور اگر دس رہیں (جدی) ہوا ور اگر گیارہ ہیں (دلو) ہوا ور اگر بارہ ہیں حوت ہو

## کیفیت وحالِ فوائد طالع ہر مرد و زن

اول طالع حمل مرد۔ برج آتشی ستارہ مریخ زمین ملک خراساں پر چمکتا ہے یہ ستارہ آدم علیہ السلام کا ہے جو شخص کہ اس ستارہ میں پیدا ہوتا ہے نیک روزی و نیک خصلت ہوتا ہے اور ایمان والا ہوتا ہے اور اس کے واسطے پنجشنبہ و جمعہ اچھا ہوتا ہے اور تیر ماہ صفر اس کیواسطے بہتر انسب ہے جس پیشہ کو وہ اختیار کرے گا۔ اس میں سبقت لے جائیگا چاہیئے کہ بزرگان دین کے سامنے جاوے۔ ممکن نہیں وہ اس کا ادب نہ کریں۔ اور رؤسا و امراء عزت کریں اور حرکات ناشائستہ اور جھوٹ سے بچتا رہتا ہے۔ اور شراب نوشی و قمار بازی سے بھی محفوظ رہتا ہے اور خانہ برادران و ہمشیرہ اس کا حوت ہو بڑا مال دار رہتے روزی مند ہو اور اس کے ماں باپ کا خانہ سرطان ہے۔

قدم اسکا ماں باپ کے گھر بیں اچھا ہوتا ہے۔ جب سفر کو جاتا ہے تو وطن بابں سلامت واپس آتا ہے اور اس کے لڑکوں کا خانہ اسد ہے فرزندوں سے روزی کی آمدن ہو۔ اور اس کی پیدائش کا طالع میزان ہوتا ہے۔ نامزاوار ہو۔ اور عورتوں سے محبت کم پیدا اور جب چاند آسمان پر نظر آوے۔ مرد کے منہ پر نظر کرے اور گھوڑے سفید رنگ کے خرید کرے۔ نفع بیشمار حاصل ہو۔ اور طبیعت اس کی گرم ہو۔ اور بیماری اس کی گرم فراخی سے ہو اور درد سر اور درد کنپٹی سے تکلیف اٹھاوے اور خطرہ اس کو ایک سال یا دو یا پچاس سال کی عمر تک ہو۔ اور جب یہ مرحلے طے کر جاوے تو ستاشی سال تک زندہ رہے۔

| اسد | سنبلہ | حمل | ثور | جوزا | سرطان | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|
| م۔ث۔ط | ح | ال دع | ب د | ق د | ہ د ح ط | رث ط |

## باب چہارم دربیان فالنامہ

ہے لائق ثنا کے وہ ذاتِ خدا
کہ کونین کو جس نے پیدا کیا

کیا خلق پر آسمان پر نگار
ستاروں سے اس کو کیا نقش زار

کئے خلق پھر اس میں بارہ بروج
کواکب کا رکھا نزدل وعروج

ستاروں سے دی اسکو زینت تمام
ہر اک برج میں دیکھے ان کو مقام

دہاں برج بارہ کو دے کر مقام
مہینوں میں کیا یہاں مقام

وہاں ہفتہ اختر کو دے کر قرار
یہاں سات روز داب میں رکھا شمار

محمد پہ یہ علم کر ختم کل
رکھا نام پھر اس کا ختم رسل

علی اسکا بھائی ہے دین کا امام
حسین وحسن فاطمہ ذوالکرام :۔

پیغمبر کے اصحاب ہیں جو تمام
خدا کا درود ان پہ ہو صبح وشام

کوئی حال طالع کا پوچھے اگر
اسے راز سے اس کی کر خبر

کرے میکھ یا برکھ کا جو سوال
لگن راس کے سب ہیں بارہ طریق
کیا باب بارہ میں ان کا بیان؛
مفصل لکھا اس کے پہلے ہنر
لکھا ہے ہنر نے جو کچھ تھا پڑھا

ہو جب لگن کے ہو اس سے مقال
اسی کے موافق بتانا شفیق؛
ہوا راز سربستہ سب پر عیاں
کہ تا جلد سمجھے اسے ہر بشر
کہ ہے عالم الغیب اس کا خدا

# بیمار نامہ

یہ فالنامہ واسطے دریافت بیماری مریض جو کہ لاحق حالِ بیمار ہو اور اس کے دریافت کرنے میں حکماء اور اطباء عاجز ہوں۔ بتلاش بسیار اکبر بادشاہ کے کتب خانہ سے نیاز مند کو دستیاب ہوا۔ اس لئے لازم ہے کہ بیمار تین دفعہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے۔ اگر ہندو ہو تو سات دفعہ ست نام کرتار یا اپنے کسی اشٹ دیو کا نام لے اور اس خانہ ہائے دائرہ میں جو نیچے لکھا جاتا ہے انگلی رکھے اگر بیمار ناپاک ہو۔ تو عامل کو مناسب ہے کہ وہ خود انگلی رکھے۔ صرف دائرہ بیماری پر مطلب ظاہر ہوگا۔ نہایت مجرب آزمودہ ہے

وہ دائرہ یہ ہے۔



ا۔ ب اگر یہ دو حروف آویں بیماری چند روز رہے دفع ہو جائے گی اور بیمار کسل و نکاسل سے بیماری میں مبتلا ہوا۔ اگر سوال حیات و ممات کی نسبت کرے۔ جاننا چاہیئے خوف موت کا ہے دعا استغفار کرے اور کچھ صدقہ دے تاکہ بفضل خدا صحت ہو۔ اور بیماری زائل ہو۔

اگر بیمار سوال کرے کہ بیماری کیونکر رہ پذیر ہوئی۔ تو جواب
سوال دے کہ نظر ہوئی ہے۔ خطرہ ایک روز اور ایک ہفتہ کا ہو شروع
حال بیمار راتوں کو خواب پریشان دیکھتا ہے۔ اور بعض وقت خواب میں ڈرتا
ہے اور کانپتا ہے۔ کیونکہ اول روز غسل کر کے باہر دالان یا چھپر یا کھریل یا کوٹھڑی
کے نیا کپڑا پہنا ہوگا۔ اور خوشبو لگائی یا سرمہ میں تیل ڈالا ہے اسی وقت گذر
شاہ پری کا ہوا اور صدقہ پہنچایا اور رات خواب میں اپنے تئیں دکھلایا
اور گوشت یا مچھلی یا طعام زرد و سفید کھایا اسی وقت سے اعضاء کا شکن
و درد سر پیدا ہوا۔ اول درد شکم ہوا۔ یہاں تک کہ قریب المرگ بیمار ہوا۔
دوست کبھی آتے ہیں اور کبھی دست کے ہمراہ خون اور درد جگر اور درد کمر
اور تمام بدن میں درد ہے۔ اور نیند رات کو نہیں آتی۔ اگر کوئی دریافت
کرتا ہے۔ بیمار سے تو بیمار جواب نہیں دیتا ہے اور بھوک معلوم نہیں
ہوتی ہر وقت موت کا رہتا ہے۔ اور انگل اور داہنے ہاتھ و نیز پسلی میں
درد ہوتا ہے۔ صدقہ کپڑا سفید آرد جو فقیروں کو دے۔ اور تین سیر جو اور روئی
جس میں بنولہ نہ ہو اور بارہ چھوٹی مچھلیاں ایک جگہ کر کے چوراہے میں رکھے اور
یہ تعویذ ایک گلے میں باندھے اور ایک گھر کی دیوار میں لگائے۔ اور تین روز دھو کر پلا دے
تعویذ ذیل میں لکھا جاتا ہے۔

تعویذ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم یا حیُّ یا حُسَینُ لا نی فی ویھو نہ ملکہٖ و
بقائہٖ یا حی یا ھن ی الکبرا یا و معیں ھا و قنا لھا یقدّ رقہا یا باری
النفوس باحشال فلا عن غیرہٖ

وجہ بیماری۔ رنج و صدمہ پریوں کے سایہ سے ہوئے۔ آٹھ روز یا چودہ روز
دوسری۔ خطرہ ہو۔ صدقہ سفید قسم طعام سے کسی مرد شریف کو دے۔
انشاء اللہ شفا ہو۔
حال دلبر۔ ط۔ ج۔ اگر یہ دو حروف آویں۔

سوال۔ زحمت و تکلیف بیماری دور ہونے کی دلیل ہے۔ کہ آثار صحت و...
کے پیدا ہوں۔
جواب۔ تندرستی ظاہر ہو گی اگر کیفیت بیماری کی دریافت کی جاوے جو...
دے کر چند روز سے ابتداء بیماری سے بے اعتدالی خورد و نوش سے ہو آفت...
ماہ اور ایک ہفتہ آغاز زحمت یہ ہوئی کہ غسل کرکے زیر درخت بیٹھ کر کوئی چیز...
قسم مٹھائی کھائی۔ لیکن مائل سفیدی سے تھی۔ اور ایک پری کا گذر ہوا۔ اس...
نظر پڑی۔ اسی وقت درد شقیقہ اور درد سر ہوا۔ یہی سبب ہے کہ راتوں کی بیداری...
ہی سگ اور گربہ کو دیکھ کر خوف معلوم ہوتا ہے اور قدرے نیند آتی ہے تو خواب...
میں عزیز قریب متوفی کو بیمار دیکھتا ہے۔ اور حالتِ خواب میں ایک حالتِ مجذو...
پیدا ہوتی ہے جس پر بیمار ذرا خائف ہو کر مدہوش ہو جاتا ہے۔ پس لازم ہے...
کہ یہ تعویذ خرگوش یک رنگ کے خون سے لکھے اور یہ تعویذ حضرت سلیمان بن داؤد کا ہے...
گلے میں بیمار کے موم سے لپیٹ کر باندھے۔ نہایت مجرب ہے۔ اور صدقہ یہ ہے...
گوسفند زرد جامہ زرد و مرغ زرد و چوب زرد رال ایک طباخ میں رکھ کر...
قبرستان میں درخت کے نیچے چھوڑ آوے اللہ شفا دے گا۔ اور تعویذ یہ ہے
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَاللّٰہُ خَیْرٌ
حَافِظًا وَّ ھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔ د۔ ی اگر یہ حرف نکلیں تو بیمار کو
تشفی دو اور کہو کہ تم پر گیارہ روز سخت ہیں۔ بعد گزرنے مذکورہ بالا ایام تم
کو صحت ہو جاوے گی سبب بیماری یہ ہے کہ طعام سفید قسم کا کھایا اور نظر
چڑیل کی پڑی اور بعدہٗ کھانا کھانے کے وقت ایک خیال میں آیا کہ دنیا میں
رہ کر کیا کرو گے۔ دنیا سرائے فانی ہے اس میں قیام کرنا بیکار ہے غرضیکہ وہ
موت کو ہر وقت اپنے اوپر غالب جانتا ہے۔ شانہ میں درد اور نصف سر میں
بالخصوص ... اور بازو اور گھٹنے میں درد زیادہ معلوم ہوتا ہے۔ اگر جلد تدارک
بیمار کا کیا جاوے اور تکلیف زیادہ ہوگی۔ اور خود بخود لڑتے کو دل چاہتا ہے

شکم میں کوئی ایسی چیز معلوم ہوتی ہے کہ مثل باؤ گولہ کے نظر آتی ہوگی اور علاج اور تدبیر سے بیماری زیادہ بڑھتی ہے۔ صدقہ دو بھوکے آدمیوں کو خوب شکم بھر کے کھلاوے اور چلتے وقت ان سے کہے کہ بیمار کے واسطے دعا مانگیں۔ اور یہ تعویذ لکھ کر گلے میں باندھے۔

تعویذ: بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کھیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ بحق اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۔ بحق سلیمان بن داؤد بیمار کو شفا کامل ہو اور ایک چراغ میں بھیجدے ۔

ل ۔ ۵ اگر یہ حروف آویں تو سمجھیں کہ یہ بیماری چند روزہ ہے ۔ بعد ایک ہفتہ صحت بفضل خدائے باری ہے اگر تندرستی ہے اور دریافت کیا جاوے تو بیمار سے کہو کہ کوئی مقام دہشت کا اور خوف کا نہیں ۔ بیماری کا سبب بیمار جو دریافت کرے تو جواب دو کہ سر میں خوشبودار تیل لگا کر بال کھولے بیمار زیر درخت انار یا پھل دار درخت کے گیا اس پر نظر بادشاہ جوگنی یا چکمہ کی ہوئی اور بادشاہ لشکر کے ہمراہ تھا اور مثل ہوا ہمراہ نقش شکم میں وارد ہوا اسی وقت سے درد شکم اور خلل شکم میں پایا ہے ۔ اور پیچ اٹھتا ہے اور بھوک معلوم نہیں ہوتی اور نیند نہیں آتی اور خود بخود بیمار باتیں کرے اور اپنے سایہ سے خائف ہو ۔ چاہیئے کہ چکمہ جوگنی دو ساہے عدد لکھ کر ایک گردن میں باندھے اور ایک کھلادے اور ایک گھول کر پلادے ۔

صدقہ ۔ سرخ گوسپند مرغ مس اور دال نخود دے اور پیالہ سفال نیا خون کرے اور ایک پتلا آٹے وماش کا بناوے اور سفال میں رکھے ۔ اور سات رنگ کے پھول اور سات قسم کے برگ بھی رکھے ۔ رات کو چوراستہ میں رکھدے ۔ اللہ تعالےٰ شفا بخشیں گے ۔ اگر حیوان ہو تو اس کے تئیں نظر دیو کی ہوگئی ہے ۔ تصدق مذکور سے اچھا ہو جاوے گا بحکم شافی مطلق ۔

تعویذ: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم عز ثمت [illegible] ایکم ۲ یا معشر الارواح یا

صاحب السجن و لوز شدوس الخناس من جنود ابلیس بحق سلیمان بن داؤد
صلی اللہ علیہ وسلم۔
ک و۔ اگر یہ حروف آویں تو بیماری کا اندیشہ ہے۔ دلیل رنج کی یہ بیماری ہے
ہے اور مخدوش حالت ہے۔ اگر حیات سے دریافت کرے تو جواب دے کر
تندرستی ہے۔ لیکن بدیر اگر زحمت کا آسیب پوچھے تو کہے۔ کہ زیر آسمان قریب
چراغ جلے۔ دیو سیاہ کی نظر ہوئی۔ جو کچھ کھائے استفراغ ہو جائے اور آنکھوں
میں درد اور اعضاء شکنی اور جو نبت دل میں ہے۔ اور اس کو دور کر۔ اول
تپ لرزہ آیا تھا۔ کہ جو ہوش و حواس مطلق نہ رہے۔ اور یہ ستارہ آبی ہے
خاصیت اس کی خطرہ عظیم سے متعلق ہے۔ لازم کہ یہ حرز سلیمان بن داؤد کا ساکھ خون
ہدہد کے لکھے اور گلے میں باندھے بہت مجرب و آزمودہ ہے۔ اور سات روز سخن
ہیں سات یوم کے بعد بیمار کو صحت ہوگی۔
تعویذ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم بسم اللہ شافی بسم اللہ کافی بسم اللہ
المعافی۔ بسم اللہ خیر الاسماء بسم اللہ محمد لہا ورسہا ان ربی
لغفور الرحیم فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم ز۔ خ۔ اگر یہ
حرف آویں۔ زحمت دور ہو۔ اور بیمار سے کہو کہ تیری زندگی بہت ہے۔ بیماری
کا سبب یہ وقوع میں آیا کہ علی الصباح کسی ضرورت سے گذر آسمان پر ہوا اور
نظر چڑیل کی ہوگئی۔ اور آنکھیں بیمار کی اس سے زیادہ بند ہوگئی ہیں اور کھولنے
کو دل نہیں چاہتا اور سوتے میں جلانا اسی نظر کا ہی باعث ہے۔ اور رات
کو یہ معلوم ہوتا ہوگا۔ کہ ایسا نہ ہو کہ سو جائے اور مار ڈالے اور تمام اعضاء
میں درد ہر وقت رہتا ہے۔ اور بھوک مطلق نہیں لگتی صدقہ۔ ایک پیسہ اور
آدھ ماش پیالی میں کڑوا تیل ایک کوری رکابی میں رکھ کر منگل کو چراغ جلے
چوراہے میں رکھ دے اور یہ تعویذ گلے میں باندھے۔
بسم اللہ الرحمن الرحیم لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علیہ

س ر د خ اللہ جلد صحت ہو جاوے گی۔
م۔ ن۔ اگر یہ حروف آویں اس کا مفہوم یہ ہے کہ بیماری بعد ایک ہفتہ کے دور ہو گی۔ اور زندگی بیمار کی ہے کچھ اندیشہ نہ کرے۔ حال مریض۔ ضعف۔ ناطاقتی بے حد نظر بادشاہ دیوان کی ہے۔ قے آتی معلوم ہو لیکن صرف جی متلائے درد شکم ہو۔ تپ لرزہ ہو۔ پیاس بار بار لگے۔ بھوک ندارد۔ انگلیوں میں درد اور رانوں میں بہت ٹیسیں اٹھے۔ سر کو جنبش کرنے سے ایک تکلیف پیدا ہو۔ اور خواب پریشان دوسرے تیسرے دن آویں۔ خون ہد ہد سے یہ تعویذ لکھے اور بیمار کے گلے میں عطر اور موم لگا کر باندھے۔

تعویذ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم یا ذوالجلال والاکرام واللہ ھو الرزاق ذوی القوۃ المتین۔ بارہ روز سخت ہیں بعدہٗ صحت ہو جائیگی صدقہ۔ پاؤ بھر آرد گندم کی روٹی پکا کر کسی محتاج کو کھلاوے۔ س۔ع۔ اگر یہ حروف آویں۔ دو ہفتہ بیماری کے اور باقی ہیں۔ تمام جسم خارشت کی کیفیت پیدا ہو اور درد ہو کر پاخانہ معلوم ہو۔ اور نظر جوگی اسمٰعیل کی ہو گئی ہے کھانسی اور بخار اور درد حد درجہ اور کمزوری بہت غالب ہو اور دل کسی سے بات کرنا نہ چاہتا ہو دل اداس رہے۔

# پانچواں باب

## راس دریافت کرنے کا طریقہ

سرطان الرجال۔ کرک راس کے اور حروف اسی کے د۔ط۔د۔ ح جان تو کہ سرطان گھر کا آبی ہے۔ جنوبی طبع اس کی سرد تری ہے۔ جائے شرف مشتری کا اور مریخ کا اور وبال زہرہ کا ہے۔ جو شخص کہ اس راس کے بیچ پیدا ہوا ہو نیک ورت نیک ہو۔ ہم نشین امیر امرا کا ہو۔ پاک ہو۔ معاملہ کبھی آسودہ کبھی تنگدست ہے جس کام کا ارادہ کرے درست پڑے۔ جو دوست

وبار سے کچھ روزی پائے اور ماہ ربیع الثانی اور روز جمعہ کو اس کو تنزل
اور اگر کسی سے اپنا مطلب چاہے۔ دست راست کو کھڑا ہو کر کے صاحب
بر آوے گی۔ اگر ماہ نو دیکھے۔ اوپر منہ دختر نا بالغ کے دیکھے تاکہ وہ ماہ
گذریں اور گھر زندگانی اس کا سرطان ہے۔ عمر اس کی بہت بڑی ہو اور
صاحب مال ہو۔ لیکن خرچ اس کا جلدی ہو۔ اور کسی کا محتاج نہ رہے گا۔
برادروں کا گھر سنبلہ ہے بھائیوں سے اس کی امداد ہو گی۔ لیکن اگر وہ کسی سے
کرے گا۔ تو وہ اس کو بدی میں صلہ دے گا۔ اور ماں باپ کا گھر میزان ہے۔ ماں باپ
سے وطن پائے اور خوش قسمت ہو گا۔ اور بہت خوشنود ہو اور اس کے فرزندوں
کا گھر عقرب ہے اور اولاد زیادہ ہو گی مگر کم بچے کی جس کی وجہ سے وہ اکثر غم
میں ڈوبا رہے گا۔ اور بیماری کا گھر قوس ہے ریح اور بائی کا اکثر خلل رہے
اور اعضاء میں مرض سدا و بکار ہے اور گرمی و خشکی سے حذر کرے۔
ایک دم خوش ہو اور اپنی زندگانی کی لذت بنائے اور اکثر اس کو آسیب
دیو پری کا ہو اور شادی کا گھر جدی ہے پہلا قبیلہ مر جائے اور دوسرے سے
لذت حاصل کرے۔ لیکن مکر عورت سے ڈرے اور ڈرتا رہے اور اس کے خوف
کا گھر دلو ہے۔ اور خطرہ سے صحیح و سلامت بچ نکلے۔ اور اس کے سفر کا گھر حوت
ہے۔ ایک جگہ کبھی قرار نہ کرے۔ کیونکہ یہ موجب تہمت کا ہے اور اس کے بزرگوں
کا گھر حمل ہے۔ بزرگوں سے نفع حاصل کرے۔ اور حرمت پائے گا۔ اور دشمن
کا گھر جوزا ہے۔ دشمن اس کے بہت تنگ ہوں گے۔ اور کچھ تہمت رکھیں
گے۔ لیکن آخر کو سب دوست ہو جائیں۔ اور خطرہ زندگانی کا بیچ عمر ایک
برس کے اور پانچ برس اور چھ برس کے ہے جب اس خطرہ سے بچے
تو عمر اس کی چاسی برس کی ہو گی۔

طالع اسد ... خاصیت کرک ... اس عورت کا جان تو کہ جو
عورت ... طالع ... پیدا ہو۔ خوش رو۔ خوش خو۔ بلند قد۔ کشادہ پیشانی

رحمدل پاک اعتقاد۔ مبارک قدم ہو۔ جس سے نیکی کرے اس سے بدی دیکھے اور صاحب اس طالع کا ماہ ربیع الاول روز دوشنبہ موافق ہو۔ اور ماہ نو اوپر منہ دختر نارسیدہ کے دیکھے تاکہ تمام ماہ آرام سے گذرے اور ایک بار اس کی بیماری سخت ہو۔ بعدہٗ صحت پائے اور گھر بھائیوں کا سنبلہ ہے بھائیوں سے مراد حاصل کرے اور نفع دیکھے۔ اور ماں کا گھر میزان ہے لیکن کچھ نفع نہ پائے۔ اور اولاد کا عقرب ہے۔ سبب اولاد کے غمگین رہے اولاد کم جیئے اور گھر بیماری کا قوس ہے اکثر آسیب دیوپری کا ہو۔ اور خلل ریح اور بائی کا ہمیشہ اور درد مفاصل اور درد ناف اس کو رہے اور گھر نکاح کا جدی ہے نکاح کئی ہوں۔ نعمت اور مال بہت حاصل کرے اور امید کم آئے اور گھر کا خوف دلو ہے ایک خطرہ سے بچے اور سفر کا خوف ہے ایک جگہ قیام نہ کرے ہمیشہ مسافر رہے۔ اور کسی عورت سے بہت فائدہ حاصل کرے اور گھر امید کا ثور ہے امید اس کی سبب پر آوے اور دشمنوں کا جوزا ہے۔ دشمن اس کے بیشمار ہیں اور اس پر کچھ تہمت رکھے۔ اور خطرہ زلیست کا اس صاحب طالع کو بیچ عمر سات برس کے اور تینتیس ۳۳ برس کے اور چالیس برس کے درمیان ہے۔ جب اس خطرے سے بچ نکلے۔ تو عمر اس کی بچاسی سال کی ہو۔

## قطعہ

| | |
|---|---|
| کہے جو حقیقت کرک راس کی | خدا جانے ہے یہ صحیح یا غلیظ |
| نہیں ہے ہنر مجھ کو اسمیں عبور | لکھے کے موافق لکھے ہے فقط؟ |

اگر صاحب اس طالع کا بیمار ہو۔ تو یہ صدقہ دے۔ ایک مرغ یک رنگ اور گندم اور مرغ اڑا دے اور باقی انار کر دے ڈالے۔ اور دو چراغ جنگل میں درخت کے تلے جلا کر رکھدے اور تھوڑا عود سود لگائے یہ دعا لکھ کر پانی میں دھو کر تین دن پلا دے۔ دعا یہ ہے۔

بما الو مابیل جخ ونـنزل من القران ما هو شفاء و رحمة

للمؤمنین ولا یزید الظالمین الا خسارا

اور یہ تعویذ لکھ کر گلے میں باندھ دے۔ تاکہ جلد بیمار کو شفا بحکم خدا ہو
تعویذ یہ ہے۔

| یا محمد | بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ | یا علی |
| --- | --- | --- |
| بحق عسق | بحق یا بدوح — یا اللہ — یا بدوح | بحق عسق |
| یا حسین | بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ | یا حسن |

یہ فلیتہ لکھ کر ناک میں دھونی دے یا چراغ میں جلا دے ع ۱۹ ۱۳ حا ص ۱۳ ا د ہ ۱۲۶ ۳ ۱۴۶۸

یعنی سنگھ راس مرد حرف اس کے یہ ہیں۔ م۔ ٹ۔ ٹھ۔ جان تو کہ اسد گھر آفتاب ہے۔ آتشی مشتری جو شخص کہ بیچ سنگھ راس کے پیدا ہو۔ مرد خوشخو۔ خوشرد۔ خوشقدر۔ فراخ روزی۔ کشادہ ہمت ساتھ سرداروں کے ملاقات رکھے اور نزدیک بزرگوں کے سرداروں کے عزیز ہو اور مرد مردانہ اور شتاب کار اور پر ملال اور حریص اور پر خشم اور زود رنج اور ... اس کو سازدار ہو اور حرام سے ہمت میں پڑے اور دوستانہ میں بہت صاف خصومت نہ کرے ماہ جمادی الاول اور روز یکشنبہ نیک اور طبع اس کی گرم خشک ہو۔ اور گھر زندگانی اس کا اسد ہے اور عمر دراز ہو اور نزد خلق کے عزیز ہو اور گھر مال کا سنبلہ ہے۔ بہت مال جمع کرے۔ لیکن ... اور آخر مالدار ہو۔ اور گھر بھائیوں کا میزان ہے۔ بھائیوں کا

اور خویشوں غمگین رہے۔ اور اگر کسی سے نیکی کرے۔ تو بدلہ اس کا نیکی کا
بدی میں ملے اور کسی سے نفع نہ پائے۔ اور گھر ماں باپ کا عقرب ہے
ماں باپ بہت عزیز جانے ماں باپ بہت عزیز جانے اور گھر اولاد کا قوس ہے
اولاد کم زندہ رہے اور جو کہ زندہ رہے صاحب مال اور دولتمند اور باحرمت
ہو۔ اور گھر بیماری کا جدی ہے۔ بیماری اس کو اکثر آسیب دیو پری کا ہو۔ اور درد
سر اور آنکھ اور دردِ دل اور درد جگر اور درد اعضاء اکثر ہو۔ اور دست و پا
شکست رہیں۔ اور بیچ اعضاء کے درد پیدا ہوں اور لذت زندگانی نہ
پائے اور گھر نکاح کا دلو ہے۔ اگر قبیلہ پہلا قائم رہے تو خیر۔ ورنہ تین قبیلے
ہوں۔ اگر کسی عورت سے اس کو کچھ فائدہ ہو اور گھر حوت ہے۔ پانی سے اور
بلندی سے اس کو خوف رہے چاہے نزدیک چاہے دور۔ بلندی مکان سے
حذر کریں۔ اور گھر سفر کا حمل ہے سفر اسکا طرف مشرق کے مبارک ہو۔ اور
بیچ سفر کے حرمت پائے اور عزت ہو اور گھر بزرگوں کا ثور ہے۔ بزرگوں
سے مال اور حرمت اور بزرگی اور مقصد حاصل کرے اور غمبار اس کے بہت
بہت ہوں اور گھر امید کا جوزا ہے جو امید کہ دل میں ہو جلد بر آوے اور گھر
دشمنوں کا سرطان ہے۔ دشمن بہت ہوں اور کچھ تہمت کریں اور ماہ تو کو بسبر
نابالغ کا منہ دیکھے۔ تاکہ سرفراز ہو اور صاحب اس طالع کو خطرہ بیچ عمر دو برس
کے ہے اور پچاس کے ہے۔ جب اس خطرہ سے بچے عمر اس کی پچانوے
برس کی ہو۔

اسد النساء۔ یعنی بیانِ خاصیت سنگھ راس اس عورت کا جو عورت
اوپر سنگھ راس کے پیدا ہو۔ خوش رو۔ خوش خلق۔ رحمدل۔ پاک اعتقاد۔ عاقل
دانا ہر ایک کام میں چالاک ہو۔ اور نزدیک بزرگوں کے عزیز ہو۔ ماہ جمادی الاول
اور روز یکشنبہ ساز دار ہو۔ لازم ہے۔ ماہ نو نقرہ پر دیکھے۔ تاکہ بخوبی گذرے اور گھر مال
اس کا سنبلہ ہے اور مال و دولت بہت حاصل ہو۔ اور گھر برادران و خویشان

کا میزان ہے ۔ بھائیوں سے غم والم دیکھے ۔ اور گھر ماں باپ کا عقرب ہے ۔ نز
ماں باپ کے عزیز ہو ۔ اور خوش رہے اور گھر اولاد کا قوس ہے ۔ اولاد کم جنے ۔ اگر
اسے بہت مال و دولت حاصل ہو ۔ اور گھر بیماری کا جدی ہے ۔ آسیب دیو اور
کا اکثر ہو ۔ درد سر ۔ درد چشم ۔ اور درد شانہ اور درد تمام اندام میں پیدا ہو ۔ درد دل
معدہ اور تمام اعضاء اور ناف کا اکثر عارضہ رہے ۔ اور گھر نکاح کا دلو ہے اور گھر
خوف کا حوت ہے اور گھر سفر کا حمل ہے ۔ کسی سفر کے باعث سفر کرے اور گھر
کا ثور ہے ۔ نزدیک بزرگوں کے عزت و حرمت پائے ۔ اور گھر دشمنوں کا سرطان ہے ۔ دشمن
تہمت کرے ناحق اور خطرہ اس صاحب طالع کو بیچ عمر ایک برس کے اور دس برس اور
بیس برس اور پچاس برس کے ہے ۔ جب اس سے بچے تو عمر اس کی اٹھاسی برس کی ہو
اگر بیمار ہو ۔ تو یہ دعا لکھ کر تین دن پانی میں دھو کر پلائے ۔
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّ الَّذِیْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ
لَمْ یَتُوْبُوْا فَلَہُمْ عَذَابُ جَہَنَّمَ وَلَہُمْ عَذَابُ الْحَرِیْقِ ۔ اور یہ فلیتہ خوشبو
لگا لگا کر ناک میں دھونی دے ۔ یا رات کو روغن سیاہ میں جلاوے ۔ آزار دفع
ہو گا ۔ وہ یہ ہے ۔ راست ۹۱۶۵۵۶۸۵+۳۵-۲۷۶۵ ع ۔ الس ۔
سنبلہ الرجال ۔ یعنی کینارا اس جان لو کہ ہے تابستانی طبع اس کی حرف اس کے
پ ۔ ٹ ۔ ٹھ ہیں ۔ جان لو کہ جو شخص کینارا اس کے پیدا ہوا ۔ نیک خو خوش و خوش
قد دلاور ۔ پاک اعتقاد و غریب دوست کشادہ پیشانی ہو ۔ پیشہ اس کا سوداگری
ہو ۔ شیریں سخن ہو ۔ اور بدن پر کچھ نشان یا تل ہوں ۔ اور آخر عمر کو خلوت قبول
کرے ۔ اور تمام عمر آرام سے گذرے اور ماہ جمادی الثانی اور روز دوشنبہ یا پنجشنبہ
ساز دار ہو ۔ ماہ تو پسر نابالغ کا متہ دیکھے ۔ اور گھر زندگی اس کی کا سنبلہ ہے ۔ عمر دراز
ہو ۔ لیکن بیچ غم کے گذرے ۔ اور گھر مال کا میزان ہے ۔ دولت حلال کر کے حاصل
کرے پاس نہ رہے گھر بھائیوں کا عقرب ہے ۔ تو بیٹوں اور برادروں سے نفع حاصل
کرے ۔ گھر ماں باپ کا قوس ہے ماں باپ بہت مہربان رہیں گھر اولاد کا جدی ہے

سبب اولاد کے عزت حرمت پائی۔ گھر بیماری کا دلو ہے چشم کے زخم سے خطرہ ہے
ورد سر اور درد شکم اور درد سینہ رہے۔ اور کبھی خوش اور کبھی ناخوش رہے
ہمیشہ کسی کی خواہش میں رہے اور بیمار اس کو اکثر آسیب اور دیو پری کی ہو۔ اور
نکاح کا حوت ہے۔ نکاح گئی ہوں اور کسی عورت سے نفع ہو اور کسی عورت کی فکر
میں گرفتار ہو۔ گھر خوف کا حمل ہے پانی اور بلندی سے خوف ہے ان دونوں مقاموں
سے پرہیز کرے۔ گھر سفر کا ثور ہے۔ سفر میں بہت نفع حاصل کرے اور بڑا فائدہ ہو
اور گھر امید کا جوزا ہے۔ سب امیدیں بر آویں۔ اور بہت اشخاص سے دوستی پیدا ہو
گھر دشمنوں کا میزان ہے۔ دشمنوں کا زیادہ خطرہ ہے۔ اور اس کے علاوہ کچھ تہمت
میں اور خطرہ صاحب اس طالع کو بیچ عمر ایک برس اور بیس برس کے اور پچاس
برس کے ہے۔ اگر اس خطرہ سے بچے۔ تو اسی برس کی عمر ہو۔

طالع سنبلہ النسا۔ یعنی بیانِ خاصیت عورت کی راس کا سنبلہ ہوکر جو عورت بیچ کینار
میں کے پیدا ہو۔ وہ خوبصورت۔ نیک خلق۔ رحمدل۔ پاک اعتقاد اور صاحب حوصلہ
اور اپنے دل کا راز کسی سے نہ کہے اور جس سے نیکی کرے وہ اس کے ساتھ بدی
کرے اس کے بدن پر تل یا اور کچھ نشان ہو علامت نیک بختی کی ہے۔ اور صاحب
ہو۔ اور گھر زندگانی کا سنبلہ ہے عمر دراز ہو۔ اور ماہ رجب اور روز چہار شنبہ
اور روز دوشنبہ سازدار ہو اور ماہ نو نابالغ کے منہ پر دیکھے۔ اور تکلیف میں
رہے۔ بعدہٗ راحت ہو گھر مال میزان ہے۔ مال حاصل ہو۔ لیکن ضائع ہو
جائے گھر ماں باپ کا قوس ہے۔ اولاد بہت نیک ہو۔ اور بسبب اولاد کے
عزت و حرمت پائے گھر بیماری کا دلو ہے۔ آسیب دیو یا پری کا اکثر ہو۔ درد سر
اور درد چشم [illegible] اور نکاح [illegible] ہوں۔ گھر سفر کا حمل ہے۔ سفر کم کرے۔ بلکہ نہ کرے
پوشیدہ غیر مردوں سے دوستی رکھے۔ گھر دوستوں کا سرطان ہے دوستوں
[illegible] رہے۔ گھر امید کا جوزا ہے۔ ہر ایک امید بر آوے گھر دشمنوں کا اسد
[illegible] اس کا مرد [illegible] ہو۔ اور خطرہ بیچ عمر دو برس کے اور بیس برس کے

اور چالیس برس اور ساٹھ برس کے ہے۔ اگر اس خطرہ سے بچے تو پچانو
برس کی عمر پائے۔

## نظم

سنو غور سے اس کو صاحب ذرا یہ ہے کیناں راس کا ماجرا
لکھا ہے ہنر نے یہ حسب نجوم کہ ہے علم اللہ کو غیب کا

اگر صاحب اس طالع کا بیمار ہو تو یہ صدقہ دے۔ ایک مرغ سیاہ سن
نا جائل سیاہ کپڑا ایک ماشہ طلا سب اتار کر خیرات کر ڈالے۔ یہ دعا کاغذ پر
لکھے۔ اور تین دن گھول کر پلاوے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّ اللّٰہَ لَہٗ مُلْکُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ شَہِیْدٌ۔ یہ تعویذ گلے میں باندھے

| بِسْمِ | اللّٰہِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ | قُلْ |
|---|---|---|---|---|
| اَعُوْذُ | بِرَبِّ | النَّاس | مَلِکِ | النَّاس |
| اِلٰہِ | النَّاسِ | مِنْ | شَرِّ | الو |
| سْوَاسِ | الْخَنَّاس | الَّذِی | یُوَسْوِسُ | فِی صُدُوْرِ |
| النَّاسِ | مِنَ | الْجِنَّۃِ | وَ | النَّاس |

یہ فلیتہ لکھ کر ناک میں دھونی دے فلیتہ یہ ہے۔

ع ۵ وادن ۳ ۵ ۴ ۳ ۹ عص عص ۲   ع ۶ ۳ ۱ ۶ ۱ ۱ ۱ ۶ ۲ وعص عص ۱۲ ۱-عص

میزان الرجال۔ یعنی احوال تلا راس بادی سے طبع گرم خشک ہے اور حرف ا
کے درت ہیں جان لو کہ جو شخص بیچ راس کے پیدا ہو مرد نیک اور نیک خو۔ نیک
خلق۔ رحم دل۔ پاک اعتقاد۔ عیاش۔ عشرت طلب صاحب سخا صاف دل ہو
اور کینہ کشی دل میں نہیں رکھے۔ حلال روزی ہو۔ حرام سے خوف کھائے
جس سے ہو نیکی کرے معاملہ پاک رکھے۔ ہر کام میں چالاک ہو عورت سے
دوستی رکھے۔ فراخ روزی ہو۔ اس کے بدن پر نشان یا تل ہو علامت نیکبختی

کی ہو۔ اور ماہ رجب اور روزِ جمعہ ساز دار ہو اور ماہِ نو دختر نا بالغ دیکھے بخیر گذرے اور گھر زندگانی اس کی کا میزان ہے عمر دراز ہو۔ اور بیچ مصیبت کے جیلہ گر ہو گھر مال کا عقرب ہے۔ مال اس کا وجہ حلال ہے اور جلد خرچ ہو اور جمع نہ کرسکے اور کوئی مسلمان مال اس کا کھائے گھر بھائیوں کا قوس ہے۔ بھائیوں سے نفع پائے۔ سب بھائی خصومت کریں۔ گھر ماں باپ کا جدی ہے۔ ماں باپ سے میراث پائے۔ گھر اولاد کا دلو ہے بسبب اولاد کے عزت و حرمت پائے۔ گھر بیماری کا حوت ہے آسیب دیو یا پری کا اکثر ہو درد سر۔ درد دل۔ درد جگر۔ درد سینہ پیدا ہو۔ دست و پا اور تمام اعضا سست رہیں۔ اور خلل پانی کا پیدا ہو۔ گھر نکاح کا حمل ہے۔ دو نکاح کرے۔ لیکن مکر عورت سے ڈرے۔ گھر خوف کا ثور ہے۔ بیچ عمر تین برس کے بڑے خطرے سے بچے۔ گھر سفر کا جوزا ہے۔ سفر اکثر جانب قبلہ کرے اور کچھ حاصل ہو۔ گھر بزرگوں کا سرطان ہے اکثر بزرگوں سے ملاقات کرے گھر امید کا اسد ہے جو امید ہو جلد حاصل ہو۔ گھر دوستوں کا سنبلہ ہے بسبب دوستوں کے عزت و حرمت پیدا کرے گھر دشمنوں کا میزان ہے — دشمنوں سے حذر کریں۔

میزان النساء یعنی بیان خاصیت نلاراس عورت کا جان لو۔ کہ گھر میزان گھر زہرہ ہے۔ سعد اصغر ہے۔ طبع اس کی گرم تر ہے جو عورت کہ بیچ نلاراس کے پیدا ہو۔ خوش رو۔ خوش خو۔ عشرت طلب۔ عیاش۔ راست چست و چالاک ہو۔ ماہ رجب اور دن جمعہ کا ساز دار ہو چاہیئے کہ ماہ نو دختر نابالغ کے منہ سے دیکھے تو بخیر گذرے اور گھر زندگانی کا میزان ہو عمر دراز جو کچھ حاصل کرے جلد خرچ کرے۔ جس سے نیکی کرے وہ بدی کرے گا۔ گھر مال عقرب ہے مال منفعت اس کو حاصل ہو لیکن رکھ نہ سکے۔ گھر بھائیوں کا قوس ہے اور بھائیوں کے ساتھ بہت مہربانی کرے۔ لیکن کسی بھائی سے رنج و الم پائے۔ گھر ماں باپ کا جدی ہے۔ ماں باپ اس کو عزیز رکھیں اور میراث پائے۔ گھر اولاد کا دلو

ہے۔ بسبب اولاد کے عزت وحرمت پائے۔ لیکن کم جنے۔ گھر بیماری کا جوزا ہے آسیب دیو یا پری کا اکثر ہو۔ گھر نکاح کا حمل ہو۔ نکاح دو ہوں۔ اور نعمت پائے اور کوئی عورت اس کیساتھ فریب کرے۔ گھر خوف کا ثور ہے وہ خطرہ عظیم سے بچے۔ گھر سفر کا جوزا ہے۔ جس جگہ کہ پیدا ہو اُس جگہ نہ رہے دوسری جگہ نہ رہے آسودہ رہے گھر بزرگوں کا سرطان ہے بزرگوں سے فائدہ حاصل کرے گھر امید کا اسد ہے۔ تمام امید اس کی بر آوے اور آخر مراد کو پہنچے گھر دشمنوں کا سنبلہ ہے۔ دشمن کچھ تہمت رکھیں۔ اور خطرہ جان کا بیچ عمر ایک برس کے اور سات برس کے اور بیس برس کے ہے اور اگر اس خطرہ سے بچے۔ تو عمر اس کی پچاس برس پانچ یوم ہو۔

## قطعہ

تلا راس کی خاصیت کا بیان عیاں کہہ دیا اہل تفہیم پر
حقیقت کی کس کو ہنر سے خبر مگر کچھ لکھا ہے یہ پر ا

اور اگر صاحب تلا راس کا بیمار ہو۔ صدقہ دے۔ سر گوسفند اور پارچہ سفید اور ست ناجا اور خون اور کپڑا اور دو شمع ایک کوری ہانڈی میں لے کر سب صدقہ اس میں رکھ کر شمع روشن کر کے منہ اسکا آٹے سے بند کر کے دریا میں بہا دے اور نقش لکھ کر باندھے۔

| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم | قل | اعوذ |
|---|---|---|---|---|---|
| برب | الفلق | من | شر ما | خلق | ومن |
| شر | غاسق | اذا | وقب | ومن | شر |
| النفثٰت | فی العقد | ومن | شر | حاسد | اذا |
| حسد | انہم | یکیدون | کیدا | واکید | کیدا |

اور یہ دعا پانی میں گھول کر تین دن پلاوے مجرب ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن

الرحیم۔ ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ واللہ سمیع علیم اور یہ
فلیتہ لکھ کر روغن سیاہ میں جلا کر ناک میں دھونی دے۔
فرعون ہامان نمرود شداد ابوجہل عاد شود

عقرب الرجال۔ یعنی برچھک راس عقرب گھر مریخ کا زہرہ کا قمر کا ہے
حروف اس کے ن ح ہیں۔ جان تو کر جو شخص بیچ برچھک راس کے پیدا ہو مردانہ
جمیت۔ تیز زبان۔ نرم دل۔ زرد چشم۔ فراخ روزی ہو۔ ماہ شعبان اور سہ شنبہ
اس کو ساز دار ہو۔ نزدیک ہر ایک کے عزیز ہو اور گھر زندگانی اس کی عقرب ہے
عمر دراز ہو۔ گھر مال کا قوس ہے۔ بہت مال حاصل کرے کسی کا محتاج نہ رہے۔ گھر
بھائیوں کا جدی ہے۔ بھائیوں سے کچھ فائدہ ہو گھر ماں باپ کا لو ہے۔ ماں باپ
اس کے خوش رہیں۔ اور کچھ میراث پائے۔ لیکن رکھ نہ سکے۔ گھر اولاد کا حوت ہے
اولاد سے بہت نفع پائے۔ لیکن اولاد آخر عمر میں ہو۔ گھر بیماری کا حمل ہے۔ درد
سر۔ درد چشم۔ درد کمر۔ درد زانو پیدا ہو۔ بیچ اعضاء کے بادی و سردی پیدا ہو آسیب
دیو یا پری کا اکثر سایہ ہو گھر نکاح کا ثور ہے۔ عورت سے اس کو بہت نفع حاصل ہو
اور دو نکاح ہوں۔ اور کسی عورت کے فریب میں گرفتار ہو گھر خوف کا جوزا ہے۔ بلندی
درخت۔ اور مکان سے پرہیز کرے اور پانی سے حذر کرے۔ گھر سفر کا سرطان ہے
سفر طرف قبلہ کے اکثر ہو۔ مگر بزرگوں سے بہت نفع حاصل ہو۔ اور اکثر لوگ حسد
کریں۔ گھر امید کا سنبلہ ہے جو امید ہو۔ جلد پوری ہو جاوے۔ اور تمام دوست
نیک خواہ ہوں۔ گھر دشمنوں کا میزان ہے۔ دشمن بہت ہوں۔ لیکن کوئی کچھ نہ
کر سکے۔ اور خطرہ سے بچے تو ستر برس کی عمر ہو عقرب النساء یعنی بیان خاصیت برچھک
راس کا جان تو کہ جو عورت اوپر برچھک راس کے پیدا ہو نیک اور خوش خو
مبارک قدم ہو۔ لیکن پہلے بہت محنت و غم اٹھائے۔ بعدہٗ مال و دولت پائے۔
نعمود رنج و طبع سخی با مروت با سخاوت۔ لیکن راز اپنا کسی سے نہ پائے۔ طفلگی میں
بہت محنت و رنج اٹھائے۔ بعدہٗ مال و دولت پائے۔ زود رنج اور زود صلح۔ تیز

زبان پاک دل ہو۔ ماہ شعبان اور دوشنبہ کو ماہ نو دیکھنا چاہیئے منہ دفتر مار بیں کے ساز دار ہو اور گھر زندگی کا عقرب ہے۔ عمر اس کی دراز اور مقاصد دلی بر آویں گے۔ گھر مال کا قوس ہے۔ مال اور دولت حاصل کرے۔ لیکن نہ رہے اور کسی کا محتاج نہ ہو۔ گھر بھائیوں کا جدی ہے بھائیوں کو بہت چاہے۔ گھر ماں باپ کا دلو ہے نزدیک ماں باپ کے بہت عزیز ہو اور بسبب ماں باپ کے کچھ غم پائے۔ گھر اولاد کا حوت ہے۔ آخر عمر میں بسبب اولاد کے غمگین رہے۔ اولاد اس کی صغیر سن میں تلف ہو۔ گھر بیماری آخر عمر ہے۔ بسبب آسیب دیو پری کے تکلیف اٹھاوے اور کبھی خوش اور کبھی ناخوش ہے۔ خفقان اور سستی اعضاء کی پیدا ہو۔ گھر نکاح کا ثور ہے نکاح ایک ہو۔ اور کسی سے پوشیدہ دوستی بھی ہو۔ گھر موت کا جوزا ہے۔ وہ خطرہ عظیم سے بچے۔ گھر سفر کا قوس ہے۔ کبھی جانب مشرق سفر کرے اور کبھی فائدہ ہے گھر بزرگوں کا اسد ہے۔ غیر عورتوں سے فائدہ پائے گھر امید کا سنبلہ ہے امید بر آوے اور دوستوں سے نفع پائے۔ گھر دشمنوں کا میزان ہے۔ دشمنوں سے پرہیز ضرور کرے تاکہ فتنہ و فساد نہ اٹھاویں اور خطرہ زندگانی کا بیچ عمر کے ایک برس اور بیس برس کے ہے جب اس خطرہ سے بچے تو ستر برس کی عمر ہو گی۔

## رباعی

کیا راس برچھک کو ظاہر تمام ۔۔۔ کہ ہو اس سے ہر ایک ماہر تمام
کسی پر نہیں کشف اسرار غیب ۔۔۔ لکھا جو سنا تھا ہنر والسلام

اگر صاحب اس راس کا بیمار ہو تو یہ صدقہ دے سر گوسفند مرغ سیاہ تل سیاہ۔ کپڑا است نا جا ایک ظرف میں رکھ کر زیر درخت اور آب رواں کے رکھ دے اور مرغ اتار کر جنگل چھوڑ دے یہ تعویذ گلے میں باندھے اور یہ دعا لکھ کر پانی میں دھو کر تین دن پلاوے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم عزمت علیکم یا معشر الجن والانس بعظمۃ اللہ وعن نہا ومالہا کھیعص وحمعسق

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم | وقلنا |
|---|---|---|---|---|
| یا | نار | کونی | بردًا | وَ |
| سلامًا | علیٰ | ابراہیم | وَ | راذا |
| قال | بہا | کیدًا | فجعلنا | ھم |
| الاخسرین | وکذالک | نجزی | الکافرین | X |

یہ فلیتہ سلگا کر دہونی دے قوس الرجال۔ یعنی دھن راس گھر مشتری کا ہے اور حرف اس کے سرد ہاکے ہیں۔ جان لو کہ جو شخص بیچ دھن راس کے پیدا ہو۔ نیک مرد نیک خو سخت کو تلخ زبان ہو۔ اور بیچ بدن اس کے کوئی خال یا نشان ہو۔ علامت نیک بختی کی ہو۔ اور صاحب غصہ زود خشم۔ زود صلح عشرت دولت عیّاش پاک اعتقاد ہو۔ ماہِ رمضان روز پنجشنبہ اور چہار شنبہ اس کو نحس ہے اس کی زندگانی کا گھر قوس ہے۔ عمر دراز ہو۔ لیکن گناہ میں گذرے ہمیشہ عیاشی اور تماش بینی و شراب خوری کرتا رہے گھر مال کا جدی ہے مال و دولت بہت ہو۔ لیکن رکھ نہ سکے۔ گھر بھائیوں کا دلو ہے بھائیوں اور خویشوں سے بہت دوستی کرے اور بھائی اس کے حق میں بدی کریں۔ گھر ماں باپ کا حوت ہے۔ ماں باپ پر وہ مبارک ہو۔ اور وہ نہایت خوش ہوں۔ ماں باپ کو بسبب اس کے بہت نفع ہو۔ گھر اولاد کا حمل ہے اولاد سے نفع حاصل کرے۔ لیکن لڑکیاں اس کی بہت ہوں۔ گھر بیماری کا ثور ہے عارضہ خلط سودا کا ہو۔ آسیب دیو پری کا اکثر ہو۔ کبھی خوش اور کبھی ناخوش رہے گا۔ گھر نکاح کا جوزا ہے۔ نکاح اول نہ رہے تو وہ دوسرا نہ کرے۔ گھر خوف کا سرطان ہے۔ مکان بلند سے خطرہ ہے۔ گھر سفر کا اسد ہے۔ سفر اسکا طرف مشرق کے اکثر ہو۔ اور مراد کو پہنچے۔ گھر بزرگوں کا سنبلہ ہے خدمت بزرگوں کی بہت کرے اور فائدہ اٹھائے۔ اور حاسد اس کے بہت ہوں۔ امید کا میزان ہے۔ امید اس کی جلد حاصل ہو۔ اور دوستوں سے نفع پائے۔ گھر

دشمنوں کا عقرب ہے - دشمن بہت ہوں - اور بدی کی اس پر تہمت لگا
اور گرفتار کریں - اور خطرہ زندگی کا اس صاحب طالع کو بیچ عمر ایک برس اور
نو برس اور بیس برس اور چالیس برس اور پچاس برس ہے - جب
اس خطرہ سے بچے تو عمر اس کی اسی برس ہے عورت کو بہت عزیز رکھے اور
کسی عورت کے فریب میں گرفتار ہو - اور آٹھ مہینہ کی ہے -
قوس النساء یعنی خاصیت دھن راس عورت سمجھ لو کہ جو عورت دھن
راس کے بیچ میں پیدا ہو - نیک رو - نیک خو - خوش گلو - مروت - معتدل
پاک اعتقاد ہو - ایک دم میں غصہ کرے - ایک دم میں مہربان ہو - جس سے نیکی کرے
وہ اس کے ساتھ بدی کرے - اپنی قوم کے ساتھ سلوک رکھے اور خویش واقربا
سے کچھ حاصل ہو - ماہ رمضان روز پنجشنبہ اور چہار شنبہ ساز دار ہو - اس کی زندگی کا گھر
قوس ہے - عمر دراز ہو اور خوش رہے - گھر مال کا جدی ہے - کوئی مرد غیر اس کو
غم میں مبتلا کرے - اور مرد کی طرف سے غمگین رہے - گھر بھائیوں کا دلو ہے -
بھائیوں سے کچھ فائدہ حاصل نہ ہو - بلکہ الٹی بے اتفاقی پڑھے - اس کی اولاد کا گھر
حمل ہے - اور اولاد کم جئے - بیماری کا گھر ثور ہے - بیماری پری یا دیو کے سایہ سے
ہو - آب رواں اور زیر درخت کوہستان میں نہ جاوے - تاکہ پناہ رہے گھر نکاح کا جوزا
ہے - اگر نکاح پہلا نہ رہے تو چار نکاح ہوں - گھر خوف کا سرطان ہے وہ خطرہ عظیم
سے بچنا چاہیے - گھر سفر کا اسد ہے - جس جگہ کہ پیدا ہوئی ہے - اس جگہ نہ رہے
اور نہ جاوے - اور جائے دیگر اٹھ جاوے بعد وہ خوش ہو - گھر بزرگوں
کا سنبلہ ہے - بزرگوں سے بہت نفع پائے - گھر امید کا میزان ہے امید دیر میں
پوری ہو اور جس جگہ امید نہ ہو - وہاں سے کچھ وصول ہو - گھر دشمنوں کا عقرب
ہے - تمام اقربا دشمن ہو جاویں - اور تہمت کریں - اور خطرہ جان کا بیچ عمر ایک برس
کے اور سات برس کے ہے - جب اس خطرہ سے بچے - تو عمر ستانوے برس کی

## قطعہ

لکھا قوسس طالع کا احوال یہ ؛ اگر پرہیز ہے وگر پر زغیب :-
کہا وہ ہنر ہیں نے جو لکھا قاعدہ ؛ نمائندہ الغیب اسرار غیب :-

اور اگر صاحب دھن راس کا بیمار ہو تو یہ صدقہ دے۔ ایک دیگ منگا
میں ایک پتلا آٹے کا لکھ کر اور اس پتلے کی دونوں آنکھوں میں چراغ جلا کر
رکھدے۔ اور ماتھے پر سندھور لگا کر اولاً اور پھول دال نخود اس میں ڈالکر
منہ اسکا آٹے سے بند کر دے دوپہر کو درمیان دریا کے بہادے اور یہ دعا
دھو کر پلاوے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یا النج یا بکنم یعطے جثلاً الٰہی
بحق انبیاء شئی سبیحا اور یہ تعویذ لکھ کر گلے میں باندھے

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم | قل |
|---|---|---|---|---|
| ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد |
| لم | یلد | و | لم | یولد |
| و | لم | یکن | لہ | کفوا |
| احد | لا | الہ | الا | ھو حق |

دریہ فلیتہ لکھ کر دھونی دے یا چراغ میں روغن سیاہ جلائے۔

اجرائیل یا شدائیل ۵۵

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

علقفا علقفا علقفا
یا ... تلوا لہم علقفا

ہاہان شددہ ... ادرا لیس علیہ
دوھیا ... شیطان ... ہمہ

بحق یا بدوح — بحق یا بدوح

آنچہ در وجود فلاں السن لسوزد وزحمت میرسانند دفع شود

خوف الرجال یعنی بین راس۔ خیال رکھو کہ گھر حوت کا مشتری ہے۔ شرف زہرہ کا وبال عطارد کا شمالی اور حرف اس کے د ۔ ن ح چھ ہیں۔ جو شخص اس کے بیچ پیدا ہو۔ نیک رو اور خوشخو۔ دانا۔ رحمدل۔ اور پاک اعتقاد ہو اور حج کرے یا کام ایسا کرے۔ جو موجب ثواب حج کا ہو اور ماہ ذی الحجہ روز پنجشنبہ ساز وار ہو۔ اس کی زندگانی کا گھر حوت سب عمر دراز۔ ماں کا حمل ہے۔ نعمت غیب سے ملے اور مال بہت حاصل ہو۔ ہمیشہ آرام بھائیوں کا گھر ثور ہے۔ بھائیوں سے کچھ حاصل کرے۔ گھر ماں باپ کا جوزا ہے ماں باپ کے نزدیک عزیز ہو۔ اور مراد دل کو پہنچے۔ گھر اولاد کا سرطان ہے۔ اولاد سے عزت پائے۔ بیماری کا گھر اسد ہے۔ بیماری بلغم کی ہو آسیب دیو یا پری کا اکثر ہو۔ سر اور آنکھ اور درد دل۔ درد جگر اور دو زانو ہو۔ نکاح کا گھر سنبلہ ہے۔ دو نکاح ہوں اور کسی عورت پر فریفتہ ہو۔ گھر خوف کا میزان ہے۔ سردی اور بلغم اور بائی سے بہت ڈرے اور ایک بڑی بیماری میں مبتلا ہو۔ سفر کا گھر حوت ہے۔ سفر اس کو رہے سفر میں خطرہ پیش آوے۔ بزرگوں کا گھر قوس ہے۔ بزرگوں سے نفع حاصل کرے اور سرداروں سے ملاقات رکھے۔ اور بے عقل اور بے تمیزوں کے ساتھ ہرگز نہ بیٹھے۔ گھر دشمنوں کا دلو ہے۔ دشمن کے خطرہ عظیم سے بچے۔ سفر بہت پیش آوے۔ بزرگوں میں عزت بڑھے۔ جو امید یں دل کی ہوں۔ خطرہ۔ بیچ عمر ایک برس میں اور پچاس برس کے ہے اس خطرہ سے اگر بچ نکلے تو اس کی پچاسی سال کے قریب ہو۔ اور اگر صاحب اس بیمار ہو تو یہ صدقہ دے۔ سر گوسفند مرغ سیاہ کا خون۔ سوا گز کپڑا چاروں کونے زرد رنگ کے جنگل میں آب رواں پر رکھدے۔

## رباعی

بیان لکھا طالع کے احوال کا۔ گیا دور کا ماہ کا سال کا۔

اور مندرجہ دعا دھوکر تین دن پلائے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا غَافِرَ الذَّنْبِ وَالْخَطَاءِ وَیَا صَاحِبَ الْجُوْدِ وَانَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ اور یہ فلیتہ لکھ کر ناک میں دھونی دے۔

ہ ٢ ٢ ٨ ٧ ٩ ١١١ ٧ ٤

ع ٨ ٥ ٥ ١٢ ٤ ٣ ٤ ٣ ٤ ١ ٤ ٢ ٣ ١ عد

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم | اللّٰھم |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| اِ ا ا | عِ م ن ذ ن ا | مِ ن | عِ ن ذ ک ر | ع م م د ا ا |
| اَ ع ث ِ | ب ا ع ب ا ث | اَ ع ِ ث | ل ف ش ی | اَ ع ن ن ی |
| اَ غ ن ی | اَ م ل ن ی | اَ ذ ر ِ ک ن ی | اَ ذ ر ِ ک ن ی | اَ ذ ر ِ ک ن ی |
| بحق | محمد | وآلہ واصحابہ | الذین اَیلعہ | اجمعین |

مندرجہ ذیل فالنامہ شیخ سعدی کا ہے۔ اگر شخص کوئی زمانہ اپنے ماضی۔ حال مستقبل کے حالات دریافت کرنا چاہے تو اس کو چاہیئے۔ کہ پہلے اچھی طرح سے پاک صاف ہو کر اپنے عقیدہ کے موافق اپنے خدا یا پرماتما کو یاد کرے اور جو اپنے دل کا ارادہ ہو۔ اسے اچھی طرح سے اپنے دل میں نقش کرے۔ اور مندرجہ ذیل نقشہ میں سے جس خانہ پر چاہے نہایت صدق دل سے اپنے داہنے ہاتھ کی انگلی اس کے اوپر رکھے اور جس حرف پر انگلی پڑے۔ اس کو چھوڑ کر اور آٹھ حرف چھوڑ دے اور نانویں حرف کو کاغذ پر لکھ لے اور اول سطر کے تمام حروف اوپر لکھے اور نچلی سطر کے حروف نیچے لکھے۔ اور پھر دونوں سطروں کے حرفوں کو بالترتیب لکھ کر ان کو اکٹھا کرکے پڑھے۔ اس عبارت سے جو مطلب حاصل ہوگا۔ وہ ایک فقرہ مکمل بن جائے گا اس کو پھر شیخ سعدی میں ملاحظہ کریں۔ خدا کے فضل سے اپنے سوال کے مطابق جواب ملے گا نہایت مجرب اور آزمودہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| م | م | ک | ط | د | ک | ی | ب | خ | ا | ہ | ذ | ا | د | ق |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | د | ی | ا | خ | ا | ل | ی | ث | د | ن | ذ | ذ | ب | ز |
| ع | ب | م | ب | ی | ت | م | ا | ی | ا | ن | ع | ا | ا | ا |
| در | ط | ن | ک | م | م | ن | م | ا | ی | ا | ن | ع | د | ذ |
| ن | د | ز | ہ | ی | ن | م | ی | د | ہ | ا | د | ا | د | ذ |
| د | و | و | ک | ذ | و | ی | ف | ل | د | ہ | ا | ل | ت | [illegible] |
| م | د | ع | ک | ذ | د | خ | م | ی | ذ | ح | د | ن | د | [illegible] |
| ن | ن | خ | ذ | ب | ب | ز | د | ک | د | ا | ا | ی | ی | ث |
| س | ف | س | م | د | د | ک | ب | ک | ہ | د | د | ن | م | غ |
| س | ت | ش | د | خ | دی | ش | ا | خ | م | ب | ک | ا | ن | خ |
| ا | د | ث | ز | ا | د | خ | د | ا | ن | ی | س | د | م | ی |
| ب | ی | ن | د | ا | د | ی | م | ط | ح | ب | ح | م | د | ا |
| ب | ہ | ل | د | ی | ـ | ب | ب | ا | م | ن | ب | ی | ا | د |
| ک | ب | ی | ن | د | ی | ش | م | م | ث | د | د | س | د | م |

## فالنامہ دوئم علی مرتضیٰ رحمتہ اللہ علیہ

اگلے وقتوں میں بادشاہ لوگ لڑائی وغیرہ میں جانا کرتے تھے تو وہ روانہ ہونے سے پیشتر مندرجہ ذیل فالنامہ کے ذریعے اپنی فتح و شکست کا حال معلوم کرلیا کرتے تھے۔ اور اس کے مطابق وہ عمل کیا کرتے تھے۔ اس لئے اگر کسی شخص کو اپنے طالع کے نیک و بد حالات دریافت کرنے مطلوب ہوں تو اس کو چاہیئے کہ پہلے وضو کرکے پاک و صاف ہو جائے اور اس کام کو جس کی بابت

کوتاہ گردن اور حوصلہ مند دل کی دلبر خاوند کی تابعدار اور اعلیٰ سے اعلیٰ پوشاک کی ہر دقت خواستگار رہتی ہے۔ اور عام طور پر آسیب و سحر یعنی جادو ٹونے کی بیماریوں میں گرفتار رہے۔ اور اگر بیسویں برس یا اکیسویں برس یا تیسویں برس یا ... برس کی بیماریوں سے نجات پاگئی تو اس کی عمر ۷۰ اور ۸۰ کے درمیان ہوگی۔

## کیفیت راس متھن جوزا واسطے مرد کے

جس شخص کے نام کے پہلے حرف ہیں کا۔ کی۔ کو۔ کھا۔ چھ۔ کے آوے یا ابجد کے حساب کے مطابق تقسیم کرنے سے باقی بتن، بچیں تو اس شخص کی راس متھن ہوگی۔ دوسرے معنوں میں اس کو جوزا کہیں گے اس راسی کا آدمی بادی مزاج کا ہوگا۔ اور ستارہ اس کا بدھ ہوگا۔ یعنی اہل اسلام کے نزدیک اس کو عطارد کہیں گے۔ اس راس کا آدمی بڑا حلیم اور سیدھا سادہ بڑی شیریں گفتار کرنے والا ہر ایک سے با محبت پیش آنے والا۔ چھوٹے بڑے کو یکساں جاننے والا۔ اور قدو قامت کا درمیانہ بڑا شیریں سخن ہوگا اور اس کے لب پر یا بازو پر کوئی خال کا نشان یا تیکی کا نشان ہوگا۔ اور بڑا عقلمند۔ دور اندیش اور بلند بین ہوگا۔ اور پیشہ سوداگری و تجارت خرید و فروخت سے زیادہ محبت رکھے گا۔ اور اگر پچھم کیطرف سفر اختیار کرے گا تو ہمیشہ فائدہ اٹھائے گا اور اس کے لئے اساڑھ کا مہینہ اور بدھ وار اور شکر وار کا دن ہر ایک کام کے لئے نہایت اچھا اور مبارک رہے گا۔ اور اس کو تیس برس میں اور چالیس میں بڑی سخت بیماریاں آویں گی اور اگر بمشکل تمام ان بیماریوں سے نجات پاگیا تو پھر اس کی عمر اسی سال کے لگ بھگ ہوگی۔ اور اگر شادی کرے تو سوائے سنگھ راسی اور تلا راسی یا برکھ راسی کی عورت کے دوسری سے شادی نہ کرے اگر کرے گا۔ تو نقصان اٹھاتا رہیگا۔

## کیفیت متھن راس (جوزا) واسطے عورت کے

متھن راس والی عورت بڑی خوبصورت و خوب سیرت ہوگی اور اپنا ثانی کوئی

دوسرا نہ سمجھے گی۔ آنکھیں اس کی سیاہ رنگ کی ہوں گی اور بڑی عقلمند
سادہ مزاج ہوگی۔ اور دستکاری کے کاموں میں زیادہ توجہ رکھے گی اور
بھی ہوگی۔ ہر وقت پیٹ کی بیماری اور رحم کی بیماری میں بیمار رہے گی۔ اور
ایسی لگن لگ جاوے گی۔ کہ جیسے کوئی سو برس کی بوڑھی عورت ہوتی ہے۔ اور
ہر وقت اس کے پیچھے لگے رہیں گے۔ اگر چار برس اور سترہ برس اور انتیس برس
کی بیماریوں سے نجات پاگئی تو اس کی عمر ۸۰ سال کے لگ بھگ ہوگی۔

# کیفیت راس کرک یعنی سرطان واسطے مرد کے

جس شخص کے نام کے پہلے حروف ہی۔ ہو۔ ہے۔ ہو۔ ماڈا۔ ڈی۔ ڈو ڈے۔
ہو۔ بابا۔ ابجد کے حساب کے مطابق ۴ اعداد باقی نکلیں۔ تو اس کی راس کرک ہوگی
یا اس کا دوسرا نام اہل اسلام کے مطابق سرطان ہوگا اس راس کا ستارہ
یا قمر ہوگا۔ اور پھل اس راس کا یہ ہوگا کہ اس راس والا آدمی طبیعت
کا سرد تر ہوگا۔ اور بہت خوبصورت شکل و شباہت والا ہوگا اور رنگ کا
ہوگا۔ دل کا بڑا نرم اور شیریں گفتار والا بڑا سمجھدار عقلمند اور دور اندیش ہوگا۔
سفید پوشاک کوں کو زیادہ پسند کرے گا اور جس شخص سے بھلائی کرے گا اس
سے بدلہ برائی میں ملیگا۔ اور بلغم کی مرض میں مبتلا رہے گا۔ اور شادی اگر
اور متھن راس اور کینا راس والی عورت سے کرے گا تو سکھ پاوے گا۔ اور ساری
عمر چین و آرام سے گذرے گی۔ اگر کسی دوسری راس والی عورت کے ساتھ شادی کرے گا
تو نقصان اٹھائے گا۔ اور اس کے لئے پیر کا دن اور اتوار کا دن اور ساون کا مہینہ
ہر ایک کام کے لئے نیک اور مبارک ہے۔

# کیفیت کرک راس یعنی سرطان واسطے عورت کے

کرک راس والی عورت بڑی شکل و شباہت والی خوبصورت اور حسن و سیرت

میں لاجواب اور ہمہ صفت موصوف ہوگی۔ اور آنکھیں سیاہ کالی ہوں گی۔ اور ہر کام میں بڑی چیز اور ہوشیار ہوگی۔ اور اچھی اچھی پوشاکوں کے پہننے والی اور ہر وقت خوش و خرم رہے گی۔ اور چین کی زندگی بسر کرے گی۔ بالفرض چار برس اور نو برس اور تیس برس کی عمر میں مہلک بیماریوں سے نجات پائے گی۔ تو پھر اس کی عمر ۷۵ سال کی ہوگی۔

## کیفیت سنگھ راس یعنی اسد واسطے مرد کے

جس آدمی کے نام کے ساتھ حرف۔ ما۔ می۔ مو مے۔ ما۔ ٹا۔ ٹی۔ ٹے ہو گا۔ یا ابجد حساب کے مطابق تقسیم کرنے سے باقی پانچ ابجد سے بچیں گے۔ تو اس کی راس سنگھ یا اسد ہوگی۔ اس راس کا ستارہ سورج یعنی شمس ہو گا۔ اس راس والا آدمی طبیعت کا گرم خشک ہو گا اور ویسے بڑا سمجھدار ذی عقل دور اندیش اور دانا ہو گا۔ اور حکمت میں ماہر رنگ کا گندمی اور قد و قامت میں درمیانہ ہو گا۔ اور جسم کا بڑا مضبوط اور دل کا بڑا دلاور اور باہمت اور بہادر ہو گا۔ اور ہر ایک کام کو بڑی سنجیدگی اور ایمان داری سے سرانجام دے گا۔ دوسروں کی مدد کرنی اپنا سب سے پہلا فرض سمجھے گا۔ اور والدین کا بڑا غمگسار اور جان نثار اور فرمانبردار ہو گا۔ مگر ساتھ ہی شہوت پرست بھی حد درجے کا ہو گا۔ حرام کاری اور ناجائز فعل کرنے کا بڑا عادی ہو گا اور عام طور پر دل میں دوسروں پر حکومت کرنے کا خیال سماتا رہے گا اگر کرک راسی و میکھ راسی و دھن راسی اور مین راسی والی عورت سے شادی کرے گا۔ تو وہ بڑی محبت رکھے گا۔ اور ساری عمر عیش و آرام سے گزارے گا۔ اور اگر کسی دوسری عورت سے شادی کرے گا۔ تو نقصان اٹھاوے گا اور اس کے لئے اتوار کا دن اور ساون کا مہینہ ہر ایک کام کے لئے مبارک ہے اگر پندرہ برس کی عمر میں یا بارہ برس کی عمر میں یا سولہ برس کی عمر میں بیماری سے بچ جاوے گا۔ تو پھر اس کی عمر قانونِ حکمت نوے برس کے لگ بھگ ہوگی۔

## کیفیت سنگھ راس یعنی اسد واسطے عورت کے

اس راس والی عورت خوش کلام اور شیریں گفتار اور بڑی نیک بہت ہو گی

ہر ایک کے ساتھ محبت سے پیش آئے گی۔ آنکھیں اس کی بڑی موٹی ہوں گی۔
بزرگوں کی عزت کا ہر وقت لحاظ رکھے گا۔ اور گردن اس کی بڑی لمبی ہوگی۔ مگر
اس بات کے طبیعت کی بڑی تند ہوگی۔ اور اس کے سینے پر یا گردن پر ایک
کا نشان ہوگا۔ اور عام طور خبیثہ کی بیماری سے بھی گرفتار ہو جایا کرے گی۔ اور چودہ
اور سولہ برس کی عمر میں اس کو ایک بڑی بیماری لگے گی۔ مگر جلدی صحت حاصل کر
تو اس کی عمر تقریباً پچانوے برس ہوگی۔

## کیفیت راس کینا یعنی سنبلہ واسطے مرد کے

جس آدمی کے نام کا پہلا حرف پا۔ پے۔ پو۔ کھا۔ ٹرہ۔ ٹھا۔ پی ہوگا یا حساب ابجد کے
مطابق تقسیم کرنے سے باقی ۶ ہندسے بچیں گے تو اس شخص کی راس کینا ہوگی یا اہل اسلام
کے مطابق سنبلہ ہوگا۔ اس راس کا ستارہ بدھ یعنی عطارد ہوگا۔ طبیعت کا وہ آدمی سرد
خشک ہوگا۔ اور بڑا صابر ہوگا۔ اور شریف اور چال چلن کا نیک ہوگا۔ اور بڑا حلیم اور
نرم مزاج ہوگا۔ اور نقش نگاری اور مصوری کے کاموں میں زیادہ رغبت رکھے گا۔
اور شاید شاعر بھی بن جاوے۔ تو بن ہی جائے۔ اور عام طور بڑے محلوں اور مقدس جگہوں
کی زیارت کرنے کا زیادہ مشتاق رہے گا۔ لکھنے پڑھنے کے کاموں میں اپنا وقت زیادہ
خرچ کرے گا۔ جس شخص کے ساتھ بھلائی کرے گا۔ اس کے عوض میں وہ برائی کریگا
اور دشمنوں سے عام طور پر نقصان اور تکلیف اٹھاوے گا۔ مگر خود کسی موقعہ پر
ایک دفعہ آہن سوختگی سے تکلیف اٹھاوے گا۔ اور جس آدمی کے بائیں طرف کھڑا ہو کر
کوئی بات کرے گا۔ اس سے عزت حاصل کرے گا۔ اور اس سے بڑی محبت
سے پیش آوے گا۔ اور چار برس۔ ستائیس برس۔ اور پچاس برس کی عمر میں اسے
بڑی بیماری آوے گی۔ اگر اس سے نجات پاگیا۔ تو پھر قانون حکمت کے لحاظ سے اس
کی عمر ۹۰ برس کے لگ بھگ ہوگی۔

# کیفیت راس کبنا یعنی سنبلہ واسطے عورت کے

اس راس والی عورت کا رنگ گندمی ہوگی۔ اور ابرو بڑے کشادہ ہونگے آنکھیں مثل ہرن کے ہوں اور بڑی شیریں وخوش کلام اور سچائی کی حامی ہوگی اور اپنے عزیز اور رشتہ داروں سے فائدہ حاصل کرے گی۔ اور جادو وغیرہ کی بیماری یعنی آسیب میں گرفتار رہے گی۔ اور درد سر اور پیٹ کے درد سے تکلیف اٹھاتی رہے۔ چار برس نیئس برس۔ بتیس برس کی بیماری سے اگر بچ گئی۔ تو عمر اس کی نوے برس کے لگ بھگ ہوگی۔

# کیفیت راس تلا یعنی میزان واسطے مرد کے

جس شخص کے نام کا پہلا حرف را۔ری۔رو۔رے باتی۔ تو۔ تا۔ تے ہوگا۔ یا حساب ابجد کے مطابق تقسیم کرنے سے ۷ کا ہندسہ باقی نکلے گا۔ اس کی راس تلا یا میزان ہوگی۔ اور اس راس کا ستارہ شکر یعنی زہرہ ہوگا۔

اس راس کا آدمی بڑا نیک بخت ہوگا۔ اور آنکھیں اس کی سیاہ کالی ہوں گی اور قد کا لمبا ہوگا۔ ناچ گاتے گا۔ یا سننے کا بڑا مشتاق ہوگا۔ اور ہر ایک سے خندہ پیشانی سے پیش آئے گا۔ اور بڑا عیاش ہوگا اور شہوت پرست حسن پرست ہوگا۔ حد درجے کا۔ اس کی آنکھ پر یا رخسار ایک سیاہ تل کا نشان ہوگا۔ اور عورت ذات سے زیادہ محبت رکھنے والا ہوگا۔ حریص اور لالچی بھی حد درجے کا ہوگا۔ اپنوں اور بیگانوں سے محبت سے پیش آئے گا۔ بعض دفعہ یاروں اور دوستوں سے نقصان اٹھائے گا جس کے ساتھ بھلائی کرے گا۔ بدلہ برائی میں پائے گا۔ اور تیس برس کی عمر کے بعد اس کی عزت وحرمت کو چار چاند لگ جاویں گے۔ یعنی بڑا نام پیدا کرے گا اور گھوڑے یا ہاتھی کی سواری کرے گا۔

بڑا صاحب دولت اور صاحب ثروت ہوگا۔ سات برس اور چودہ برس اور ستائیس

برس کی عمر میں اس کو بڑی مہلک بیماریاں آویں گی۔ اگر ان سے نجات
تو پھر قانون حکمت کے لحاظ سے اس کی عمر اسی برس کی ہو گی۔

## کیفیت راس تلا یا میزان واسطے عورت کے

تلا راسی والی عورت بڑی راستباز اور شیریں گفتار ہو گی ہر ایک سے خندہ پیشانی
اور محبت سے پیش آئے گی اس کے سر پر یا گردن پر یا ٹھوڑی پر ان تینوں
یا دوں میں سے کسی ایک پر سیاہ رنگ کے تل کا نشان ہو گا۔ اور دنیاوی
لذتوں کی زیادہ خواہشمند رہے گی۔ اور نظر بد اور آسیب کی بیماریوں میں عام
طور پر مبتلا رہے گی۔ اور اس کو تیئس برس میں پھر تیرہ برس میں پھر انیس
برس میں سخت اور مہلک بیماریاں آویں گی۔ اگر ان تینوں بیماریوں سے
نجات حاصل ہو گئی۔ اور صحت یاب ہو گئی تو پھر اس کی عمر ستر برس کے
قریب ہو گی۔

## کیفیت راس برسچک یعنی عقرب واسطے مرد کے

جس مرد کے نام کا پہلا حرف تو تا۔ نی۔ نے تو یا بی۔ یو ہو گا۔ با ابجد
حساب کے مطابق تقسیم کرنے سے آٹھ باقی بچے۔ تو اس مرد کی راس برسچک
یعنی عقرب ہو گی۔ اور اس راس کا ستارہ منگل یعنی مریخ ہو گا طبیعت
اس شخص کی سرد تر اور بلغمی ہو گی۔ اور وہ مرد بڑا کرودھی۔ یعنی غصہ
خور تند مزاج ہو گا۔ مگر جوانمرد اور دلاور بھی پرلے درجے کا ہو گا۔ امراض
صفراوی میں عام طور پر گرفتار رہے گا۔ اور بہادر جنگجو یعنی تیر و کمان کے چلانے
کا ہر وقت خواہشمند رہے گا۔ اور آگ سے ہر وقت اس کو اندیشہ رہے گا
اور رات کو سوتے ہوئے خواب میں کبھی بعض دفعہ آتش فشاں پہاڑ دن کو
سبز دیکھے گا۔ اور سرخ رنگ کے لباس کو زیادہ پسند کرے گا۔ اور کسی موقع

پر کوئی شخص اسے قتل کرنے کا ارادہ کرے گا۔ مگر خداوند تعالےٰ کی مہربانی سے بال بال بچ جائیگا۔ اور اگر صفرا کی مرض سے پانچ برس پندرہ برس تیئس اور پینتیس برس کی عمر میں شفا پا جاوے گا۔ تو اس کی عمر اسی برس کے قریب ہوگی اور منگل کا دن اور مگھر کا مہینہ اس کے لئے مبارک ہے۔

## کیفیت راس برسچک یعنی عقرب واسطے عورت کے

اس راس کی عورت بڑی تند سخن اور رنگ کی گندمی ہوگی اور دنیاوی نفسانی لذتوں کی زیادہ خواہشمند ہوگی۔ اور مال و دھن کی لالچی ہوگی۔ اور سرخ رنگ کی پوشاکوں کو زیادہ پسند کرے گی اور اقتباس الرحم کی بیماری میں مبتلا رہے گی کسی کو پھوٹی آنکھ نہ دیکھ سکے گی۔ اور اس کو پندرہ برس کی عمر میں ایک بیماری آئے گی۔ اگر اس سے صحت یاب ہوگئی۔ تو پھر چالیس برس کی عمر میں کسی بیماری کا عذاب آئے گا۔ اور اگر اس سے نجات پاگئی تو پھر اس کی عمر قانون حکمت کے لحاظ سے تقریباً اسی برس کی ہوگی۔ اور غصہ سے ہر وقت بھرپور رہے گی۔

## کیفیت راس دھن یعنی قوس واسطے مرد کے

جس شخص کے نام کا پہلا حرف ان لکھے ہوئے حرفوں میں سے کوئی ہوگا۔ یعنی سے۔ پو۔ بھا۔ بھی۔ دھا۔ بھاؤ ہا یا ابجد حساب کیمطابق تقسیم کرنے سے باقی نو کا ہندسہ نکلے۔ تو اس شخص کی راس دھن یعنی قوس ہوگی۔ اور راس راس کے مطابق اس کے ستارہ برہسپت یعنی مشتری ہوگا۔ اور وہ شخص طبیعت کا بڑا گرم خشک ہوگا۔ اور وہ شخص دنیاوی و مذہبی علم کیساتھ زیادہ محبت رکھے گا اور رحمدل بھی پرلے درجے کا ہوگا۔ غریبوں۔ ناتوانوں کی امداد کرنی اپنا خیال رکھے گا۔ اور سیر و تفریح کا بڑا مشتاق ہوگا۔ اور دوسرے لوگوں کو ہر وقت نیکی پر چلنے کی ہدایت کرتا اور نصیحتیں دیتا رہا کرے گا۔ اور عام طور پر خرابیٔ خون کی بیماری

میں زیادہ تکلیف اٹھاتا رہے گا۔ اور اپنی زندگی کے کسی حصہ میں ایکبار یا تو کسی بلندی
سے گر کر تکلیف پاوے گا۔ یا زخم آہن سے یا پانی میں ڈوبنے کا حادثہ اسے پیش
اور اس کو دو برس کی عمر میں بڑی مہلک اور سخت بیماری آوے گی۔ اگر اس
بخیریت بچ گیا۔ تو پھر نو برس کی عمر میں بڑی تکلیف دہ بیماری میں گرفتار ہوگا۔ اگر
سے بھی بفضل خدا بچ گیا۔ تو پھر پینتیس برس کی عمر میں بڑی بھیانک بیماری کا
دیکھے گا۔ اگر اس سے بھی نجات حاصل کرے گا۔ تو پھر اس کی عمر قانون حکمت کے
مطابق قریباً پچاسی برس کی ہوگی۔ اگر وہ سنگھ راس یا کرک راس۔ یا میکھ راس بُرچھک
راسی والی کسی عورت سے شادی کرے گا۔ تو تمام عمر سکھ چین سے گذارے گا اور عو
بھی اس کے ساتھ از حد رغبت کرے گی۔ کسی دوسرے کو سوائے اس کے اپنا بھائی او
باپ تصور کرے گی۔ اور اگر کسی دوسری راس والی عورت سے شادی کرے گا۔ تو اس
کے لئے مبارک نہ ہوگی اور ممکن ہے کہ کوئی اذیت پہنچاتی رہے۔ اور اس کے ل
جمعرات کا دن اور پوہ کا مہینہ ہر کام کے لئے مبارک ہے۔

## کیفیت دھن راسی یعنی قوس برائے عورت

اس راس کے نام والی عورت بڑی خوبصورت حسین ہوگی۔ اور بڑی طوطا زبان یا
مقرّاض سخن ہوگی۔ اور ویسے ہر ایک سے خندہ پیشانی سے پیش آئے گی۔ اور بڑی
عقلمند اور دور اندیش ہوگی۔ اور خانہ داری کے کاموں میں بڑی ہوشیار اور
چست و چالاک ہوگی۔ اور کسی غیر آدمی کی محبت میں اپنا جیون نثار کر دے گی۔ اور ہر
وقت اس کے بحر محبت میں ڈوبی رہے گی۔ اور اس کو پندرہ برس کی عمر میں ایک
بیماری آئے گی۔ اگر بفضل خدا اس بیماری سے نجات پا جائے گی تو اس کی عمر پچھ
سال ہوگی۔

## کیفیت راس مکر یعنی جدی برائے مرد

جس مرد کے نام کا پہلا حرف ان حرفوں میں سے کسی کے ساتھ ملے گا۔ یعنی بھ

جا۔ جی جے۔ کھ۔ کھا۔ کھی۔ کھوہ گس۔ یا با حساب ابجد کے مطابق تقسیم کرنے سے باقی دس کا ہندسہ بچ جائے گا۔ تو اس شخص کی راس مکر ہو گی۔ جس کو اہل اسلام جدی کہتے ہیں۔ یعنی مکر راس والے مرد کا ستارہ ہفتہ یعنی اہل اسلام کے مطابق زحل ہوگا۔ اس راس والا مرد طبیعت کا بڑا سرد خشک ہوگا۔ اور ویسے ہر ایک سے محبت سے پیش آئے گا۔ اور بڑی نرم اور شیریں گفتار کرے گا۔ اور اس کی آنکھیں بڑی سیاہ اور دلکش ہوں گی۔ قد و قامت میں لمبا ہوگا اور اپنوں بیگانوں سے بڑی محبت اور الفت کے ساتھ پیش آئیگا حسینوں اور نازنینوں سے زیادہ الفت رکھے گا۔ اور دستکاری اور ہنر مندی میں بھی استاکار نکلے گا۔ اور شہوت پرست پرلے درجے کا ہوگا۔ جس کا ثبوت یہ ہے۔ کہ اس کے آلۂ تناسل پر ایک سیاہ ہے۔ جو شہوت پرستی کی خاص نشانی ہے۔ اور وہ جس شخص سے ہمکلام ہونا چاہے گا اگر اس کے بائیں جانب کھڑا ہو کر بات کریگا۔ تو وہ اس کے ساتھ بڑی محبت اور مہربانی سے پیش آئے گا۔ اور آنکھوں کی درد کی بیماری کی تکلیف اسے ہر طور پر لگی رہا کرے گی اور اس کو دو برس کی عمر میں بڑی مہلک بیماری پیدا ہو گی۔ اگر اس سے بچ گیا تو پھر چوتھے برس میں یا تو وہی بیماری ہو گی یا کسی اور بیماری میں گرفتار ہو جائیگا۔ اگر اس بیماری سے بھی صحت یاب ہوگیا۔ تو پھر اٹھارہ برس کی عمر میں ایک بڑی بیماری میں گرفتار ہو جائے گا۔ اگر بفضل خدا اس سے بھی نجات حاصل کر لی۔ تو پھر اس کی عمر پچاسی برس کے لگ بھگ ہوگی۔ اگر وہ سنگھ راسی یا کرک راسی کے نام والی عورت سے شادی کرے گا۔ تو تمام زندگی سکھ چین سے گذارے گا۔ اور وہ عورت بھی اس کے ساتھ محبت رکھے گی۔ کسی دوسرے کو اپنے دام حسن میں پھنسانے کی کوشش نہ کریگی اور اگر کسی دوسری عورت سے شادی کرے گا۔ تو تمام زندگی کے لئے مبارک نہ ہوگی ہفتہ کا دن اور ماگھ کا مہینہ ہر کام کے لئے مبارک ہوگا۔

## کیفیت راس مکر یعنی جدی واسطے عورت کے

واضح اس کے نام والی عورتیں تین قسم کی ہوتی ہیں۔ جن کی تفصیل ذیل میں درج کی جاتی ہے

پہلی تو وہ ہے جس کا رنگ سفید ہو یہ عورت بڑی خوش طبع اور درمیانہ قد کی
ہے۔ یہ بڑی دور اندیش سمجھدار اور عقلمند ہوتی ہے۔
دوسری وہ جو کہ سرخ رنگ کی ہو۔
اور بڑی نازک بدن ہو۔
اس کی آنکھیں سفید
رنگ گندمی
پیشانی بڑی خوشنما
ہمیشہ مسکراتی رہے گی۔
یہ عورت بڑی صاحب اولاد ہوگی۔ اور اپنے شوہر کی بڑی پیاری ہوگی
اور شوہر سے بڑی محبت رکھا کرے گی۔ اور دنیاوی کاموں میں بڑی ہوشیار
اور چست و چالاک ہوگی۔ مگر گیارہ برس کی عمر میں اس کو ایک بڑی مہلک
بیماری میں مبتلا ہونا پڑے گا۔ اگر اس بیماری سے صحت حاصل کرلے گی۔
تو پھر اس کو اٹھارہ برس کی عمر میں ایک بیماری آئے گی۔ اگر اس دفعہ بھی خداوند
کریم کی مہربانی ہوگئی تو پھر اٹھائیس برس کی عمر میں اس کو بڑی مہلک بیماری
سے واسطہ پڑے گا۔ اگر اس سے بھی نجات حاصل کرلے گی تو پھر اس کی عمر
تقریباً اسی برس کے لگ بھگ ہوگی۔

## کیفیت راس کنبہ یعنی دلو واسطے مرد کے

جس مرد کے نام کا پہلا حرف ان لکھے ہوئے حرفوں میں سے کسی کیسا تھ ملے گا
یعنی۔ گو۔ کے۔ گی۔ گو۔ سا۔ سی۔ سو۔ سے یا حساب ابجد کے مطابق تقسیم کرنے سے
باقی گیارہ بچے گا۔ تو اس شخص کی راس کنبہ ہے۔ یا اہل اسلام کے اعتقاد کے
مطابق دلو کہیں گے۔ کنبہ راس واسطے شخص کے ستارہ ہفتہ یعنی زحل ہوگا۔
طبیعت اس کی گرم تر ہوگی اور قد و قامت کا بڑا لمبا ہوگا۔ ہنر مندی میں کمال

کر د کھلائے گا۔ چال چلن کا بڑا نیک نہایت ہی شریف ہو گا۔ جس کیسا تھ نیکی کریگا۔
اس کا بدلہ بدی میں پاوے گا۔ اور عام طور پر زیادہ زندگی مسافرت میں کاٹے گا
مال و دولت کا بڑا حریص اور لالچی ہو گا۔ اور جہاں تک ہو سکے گا۔ دوسرے سے نیکی کریگا۔
بدی کا نام تک نہ لے گا۔ اور دوستوں سے ہر وقت خوش رہیگا اور تجارت کرنے
کا بڑا مشتاق ہو گا۔ اور اگر کچھ خرید و فروخت کریگا بھی تو اس سے اچھا فائدہ اٹھائیگا
اور پہلی عمر میں ملازمت اختیار کرے گا۔ مگر بعد میں سوداگری اور تجارت کے
پیشے کیطرف لگ کر اچھا نفع لیگا اور بعض دفعہ پانی وغیرہ سے نقصان اٹھاویگا
اور دشمن ہر وقت اس کی جان لینے پر تلے رہیں گے۔ مگر وہ سب کی آنکھوں
میں دھول ڈالتا رہیگا۔ اور صاف صاف بچتا رہیگا۔ بچپن کے زمانہ میں کسی اونچی جگہ
سے گر کر تکلیف اٹھائے گا۔ اور ایک دفعہ کتنے کے کاٹنے کا بھی اندیشہ ہو گا۔
اگر ستائیس برس اور سینتیس برس کی بیماریوں سے نجات پا گیا تو پھر اس کی عمر سو
برس کی ہو گی۔



# کیفیت کنبہ راسی یعنی دلو برائے عورت

جس عورت کے نام کی راس کنبہ ہو گی۔ وہ عورت جسم کی موٹی یعنی کنبہ کون کی
طرح ہو گی۔ مگر بڑی خوش کلام طبع شیریں گفتار اور نرم اندام ہو گی اور دنیاوی
لذتوں کی زیادہ خواہشمند رہے گی۔ رنگ کی مشکی ہو گی آنکھوں میں سرخ رنگ
کے ڈورے ہوں گے۔ نزلہ و زکام کی بیماری سے دکھ اٹھاتی رہے۔ اور اسے بارہ برس
کی عمر میں ایک مہلک بیماری ہو گی اگر اس سے شفا ہو گئی۔ تو پھر اکیس برس کی عمر
میں ایک بڑی بھیانک بیماری سے واسطہ پڑے گا۔ اگر اس سے بھی کسی طرح بچ
گئی۔ تو پھر اکتیس ۳۱ برس میں ایک بیماری میں گرفتار ہو جائے گی۔ اگر اس سے بھی
بفضل خدا نجات حاصل کر لی تو پھر اس کی عمر اسی سال ہو گی۔

# کیفیت میں راس یعنی حوت واسطے مرد کے

جس مرد کے نام کا پہلا حرف ان حروف میں سے کسی کیساتھ ملیگا۔ یعنی دی۔ دو۔ دو
دن سے دو چاچی یا ابجد حساب کے مطابق تقسیم کرنے سے بارہ کا ہندسہ باقی بچے گا۔ تو
کی راسی کنبہ ہو گی۔ یعنی اہل اسلام کے علم کے مطابق حوت ہو گی۔ اور اس راس والے
شخص کا ستارہ مشتری ہوگا۔ طبیعت کا وہ شخص سرد تر ہوگا۔ اور قد و قامت کا درمیانہ
اور عقل و سمجھ میں بھی زیادہ بے وقوف اور نہ زیادہ دانا یعنی اوسط درجے کا عقلمند ہوگا
اور بحر فکر میں غوطہ زن رہا کریگا۔ مگر باوجود اس کے دھن و دولت اچھی خاصی اکٹھی کریگا
اور بعض وقت پن دان اور خیرات کا بھی خیال کیا کرے گا۔ اور اپنی کمائی مسجدوں
اور کئی مقدس مقامات پر خرچ کرے گا۔ اور مسافرت میں خوب مال و زر پیدا کرے گا۔
اور عام طور پر سر کی بیماری مبتلا رہے گا۔ اور دنیا میں بڑی نیک نامی اور عزت پائے
گا۔ اور گرہستی اور عیالداروں خویش و اقارب کی امداد کرنی اپنا فخر اور سب سے پہلا اور
اعلیٰ فرض خیال کرے گا۔ اور دس برس کی عمر میں اس کو بڑی خوفناک بیماری سے واسطہ
پڑے گا۔ اس سے بچ گیا۔ تو پھر پندرہ برس کی عمر میں کسی سخت بیماری میں مبتلا ہو جاوے گا
اگر اس سے بھی فائدہ ہو گیا تو پھر اٹھارہ برس کی عمر میں کسی سخت بیماری میں گرفتار
ہو جاوے۔ اگر اس سے بھی نجات ہو جائے تو پھر اس کی عمر نوے برس ہو گی۔

# کیفیت کنبھ راس یعنی حوت برائے عورت

اس راس کی عورت گورے رنگ کی ہو گی۔ اور آنکھیں اس کی بڑے سرخ رنگ کی
ہوں گی۔ مگر بعض بعض سفید رنگ کے غیر مردوں سے زیادہ محبت رکھے گی۔ دنیاوی
خواہشوں سے کبھی دل نہ بھرے گا۔ ہر وقت ان خواہشوں کی غلام بنی رہے گی۔ اور
ان خواہشوں کی خاطر اپنا مال و زر دوسروں کو کھلاوے گی۔ اور جس سے بھلا کرے گی
بدلہ برائی میں پاوے گی۔ آنکھوں کی بیماری کی شکایت عام طور پر اسے رہے گی۔

اور اگر وہ چار - نو - گیارہ کی بیماری سے بچ گئی - تو پھر اس کی عمر نوے برس کے نگ بھگ ہوگی -

# فالنامہ بذریعہ رمل

جس شخص نے اپنے دل کا حال معلوم کرنا ہو کہ میرا فلاں کام پورا ہوگا یا نہیں یا میں امتحان میں کامیاب ہوجاوں گا - یا میری شادی ہوگی کہ نہیں اگر ہوگی تو کب ہو گی - یا میرے گھر اولاد ہوگی یا نہیں یا میں مقدمہ جیت سکوں گا یا نہیں - غرضیکہ جو سوال بھی پوچھنا ہو یا اس فالنامہ سے دیکھنا ہو تو اس کا طریقہ ہے - کہ سب سے پہلے وقت کو دیکھیں کہ آفتاب نوز یادہ نہیں چڑھ آیا کیونکہ یہ فالنامہ صبح کے وقت ہی ٹھیک جواب دے سکتا ہے - اور دوسری بات یہ ہے کہ آسمان بالکل صاف حالت میں ہو - یا دل وغیرہ نہ بنے ہوئے ہوں - تیسرے بچھتر وغیرہ وبچھو ہفتہ یا منگل نہ لگا ہوا ہو - یا نی خواہ کوئی بچھتر ہو - کیونکہ ہفتہ اور منگل میں جواب صحیح نہیں آوے گا - پھر ہاتھ دھو کر پاک و صاف ہو کر اپنا سوال نیچے لکھے سولہ سوالوں میں سے دیکھیے اور اس کو پختہ طور پر اپنے دل کے تختہ پر جمالے - اور بعد میں خداوند کریم کا دھیان کر کے کسی کاغذ پر سانس بند کر کے پنسل یا قلم سے نقطے ڈالنے شروع کر دے اور نقطے چار سطروں میں ڈالے مگر شرط یہ ہے کہ ہر سطر میں سولہ سے زیادہ نقطے نہ ہوں اور چار سطر میں ایک ہی سانس سے نکالے بعد میں ان نقطوں کو دو دو کر کے علیحدہ کرتا جاوے اگر ایک نقطہ باقی بچ جاوے تو اسے اسی طرح رہنے دے اور اگر کوئی نقطہ نہ بچے تو اس کی جگہ ایک لکیر کھینچ دے اس طرح چاروں سطروں میں سے نقطے اور لکیریں ملا کر ایک شکل بن جاوے گی - جس طرح کہ نیچے درج ہے -

شکل اگلے صفحہ پر دیکھیں

(٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠

(٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠

(٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠

(٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠ (٠٠ = بیاض

اس طرح نقطے ڈالنے سے جو شکل بن جاوے اسے بیاض کہتے ہیں۔ اور اب نیچے کے نقشے میں دیکھو کہ سولہ سوالوں میں سے تمہارا سوال کونسا ہے جب وہ دیکھ لو۔ تو پھر اس کی کسی شکل کے ساتھ اپنی بنائی ہوئی شکل ملاؤ۔ جس جگہ پر یہ شکل ملجائے اس کا نمبر آگے کیفیت کے صفحوں میں دیکھو۔ جس طرح فرض کیا کہ کسی نے سوال کیا کہ کیا فلاں شخص کو میرے ساتھ الفت ہے یا کہ ویسے ہی دل پرچاوا میرے ساتھ کرتا ہے۔ تو اس کا نمبر ۹ نکلا ہے۔ پس نقشہ سے بیاض کی شکل دیکھی تو ۹ نمبر نون کے خانہ میں آیا اب ہم کیفیت کے صفحہ میں ان کے حصہ کو لکھیں گے۔ اور اس شکل کو اپنی شکل کے ساتھ ملائیں گے۔ جس جگہ یہ ملی اس کا جواب نکلا کہ وہ شخص تم سے سچی اور صدقِ دل سے محبت رکھتا ہے۔ مگر جو شخص ایک دفعہ ایک سوال دریافت کرے پھر دوبارہ اسے دریافت نہ کرے۔

اب ہم ذیل میں وہ سوالات درج کرتے ہیں۔ کہ جن سے دیکھ کر انسان اپنے دل میں کسی سوال کا پختہ خیال کر کے اس کا حال معلوم کرے

# سوالات

(۱) کیا میرے دل کی مراد پوری ہوگی۔ جس کا مجھ کو ہر وقت دھیان رہتا ہے۔

(۲) ۔ کیا جس کام کی اب میں کوشش کر رہا ہوں یا کروں گا ۔ کیا اس میں کامیاب رہوں گا یا ناکامیاب ۔

(۳) کیا جو مقدمہ میں کچہری میں کسی پر دائر کرنا چاہتا ہوں ۔ یا کیا ہوا ہے وہ میرے حق میں ہوگا یا میرے خلاف ۔

(۴) کیا مجھ کو اپنا وطن چھوڑ کر روزگار کے واسطے پردیس میں جانا پڑیگا یا کہ وطن ہی میں رہوں گا ۔

(۵) میرا دوست یا کوئی عزیز یا رشتہ دار باہر سفر پر گیا ہوا ہے اور مجھ کو اس کا ہجر ستا رہا ہے ۔ کیا وہ پھر آکر ملے گا یا نہیں ۔

(۶) میرا کچھ مال چوری ہو گیا ہے ۔ یا گم گیا ہے کیا وہ پھر دوبارہ میرے قبضے میں آویگا یا نہیں ۔

(۷) کیا جس شخص کے ساتھ میں محبت کرتا ہوں کیا اس کی بھی میرے ساتھ محبت ہے ۔ کیا وہ اس محبت کو تا دم زیست نبھائیگا یا کہ نہیں ۔

(۸) کیا میں کہیں باہر جاؤں گا یا کہ تمام عمر نہیں رہوں گا ۔

(۹) فلاں شخص میرے ساتھ سچی محبت رکھتا ہے یا کہ کسی اور سے

(۱۰) کیا جس شادی کے کرنے کی میری تمنا ہے وہ مجھے مبارک ہے گی یا کہ نہیں یا کہ میں اس کامیاب رہوں گا یا کہ نہیں ۔

۱۱ ۔ سوال مرد ۔ کیا میری شادی ہوگی یا کہ نہیں ۔

سوال عورت ۔ کیا مجھے کوئی خاوند نصیب ہوگا یا کہ نہیں ۔

۱۲ کیا میرے گھر میں لڑکا پیدا ہوگا یا کہ نہیں ۔

(۱۳) میرا ایک دوست رشتہ دار بیمار ہے وہ صحتیاب ہوگا یا نہیں ۔

(۱۴) میرا کوئی عزیز یا دوست رشتہ دار جیل میں ہے کیا وہ رہا ہوگا یا کہ نہیں

(۱۵) ۔ کیا میں اپنی زندگی آرام اور خوش قسمتی سے گذار سکوں گا یا کہ بد قسمتی سے

(۱۶) آج یا کل رات کو جو میں نے سفنہ دیکھا ہے ۔ اس کا نتیجہ کیا ہے ۔

| سوالات ہے یا نہیں | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا فلاں شخص میرے ساتھ دلی اور سچی محبت رکھتا | ۸ ش | ۸ خ | ۸ ی | ۸ ب | ۸ ہ | ۸ ل | ۸ ا | ۸ ز | ۸ پ | ۸ ن | ۸ ش | ۸ ج | ۸ ن | ۸ گ | ۸ ڈ | ۸ م |
| کیا جس سے شادی کی مجھے تمنا ہے وہ ہوگی یا نہیں | ۹ م | ۹ ش | ۹ خ | ۹ ب | ۹ ی | ۹ ہ | ۹ ل | ۹ ا | ۹ د | ۹ ب | ۹ ن | ۹ س | ۹ ج | ۹ ت | ۹ گ | ۹ د |
| کیا مجھے کوئی عورت ملیگی کیا مجھے کوئی خاوند ملے گا | ۱۰ د | ۱۰ م | ۱۰ ش | ۱۰ ح | ۱۰ ب | ۱۰ ی | ۱۰ ہ | ۱۰ ل | ۱۰ ا | ۱۰ د | ۱۰ پ | ۱۰ ن | ۱۰ س | ۱۰ ح | ۱۰ ن | ۱۰ گ |
| میرے گھر لڑکا ہوگا یا لڑکی۔ | ۱۱ گ | ۱۱ د | ۱۱ م | ۱۱ ش | ۱۱ ح | ۱۱ ب | ۱۱ ی | ۱۱ ہ | ۱۱ ل | ۱۱ ا | ۱۱ د | ۱۱ پ | ۱۱ ح | ۱۱ س | ۱۱ ح | ۱۱ ت |
| میرا ایک عزیز دوست بیمار ہے وہ صحتیاب ہوگا یا نہیں | ۱۲ ت | ۱۲ گ | ۱۲ د | ۱۲ م | ۱۲ ش | ۱۲ خ | ۱۲ ب | ۱۲ ی | ۱۲ ہ | ۱۲ ل | ۱۲ ا | ۱۲ د | ۱۲ پ | ۱۲ ل | ۱۲ س | ۱۲ ح |
| میرا ایک عزیز دوست ہے وہ مجھکو ملے گا یا نہیں | ۱۳ ح | ۱۳ ت | ۱۳ گ | ۱۳ د | ۱۳ م | ۱۳ ش | ۱۳ ح | ۱۳ پ | ۱۳ ی | ۱۳ ہ | ۱۳ ل | ۱۳ ا | ۱۳ د | ۱۳ ب | ۱۳ ن | ۱۳ س |
| کیا میں اپنی باقی زندگی عیش سے گزارونگا یا بدقسمتی | ۱۴ س | ۱۴ ح | ۱۳ ت | ۱۴ گ | ۱۴ د | ۱۴ گ | ۱۴ د | ۱۴ م | ۱۴ ش | ۱۴ خ | ۱۴ ب | ۱۴ ی | ۱۴ ہ | ۱۴ ل | ۱۴ ا | ۱۴ ز |
| سے آج رات کو جو میں نے سفنہ دیکھا ہے اسکا نتیجہ کیا ہے | ۱۵ ن | ۱۵ س | ۱۵ ح | ۱۵ ت | ۱۵ گ | ۱۵ د | ۱۵ م | ۱۵ ش | ۱۵ خ | ۱۵ ب | ۱۵ ی | ۱۵ ہ | ۱۵ ل | ۱۵ ا | ۱۵ ز | ۱۵ پ |
| میں بیمار ہوں صحتیاب ہوں گا یا نہیں | ۱۶ پ | ۱۶ ن | ۱۶ س | ۱۶ ج | ۱۶ ت | ۱۶ گ | ۱۶ د | ۱۶ م | ۱۶ س | ۱۶ خ | ۱۶ ب | ۱۶ ی | ۱۶ ہ | ۱۶ ل | ۱۶ ا | ۱۶ ز |

# نتیجہ فالنامہ

(۱) ☰ تمہارے دن ابھی گردش میں ہیں اگر خداوند کریم سے دعا کروگے تو کچھ نہ کچھ
فائدہ اٹھاؤ گے۔

(۲) ☰ ملک عدم کو کمزور کرنے کے لئے اعضا کمزور کئے گئے ہیں۔

(۳) ☰ جس شخص سے تم شادی کرنا چاہتے ہو اگر اس سے تم کو پہلے کم امید ہے تو اب
وہ تمہارا زیادہ مخالف اور دشمن ہو جائیگا۔

(۴) ☰ تم کو چاہیئے کہ پہلے چال چلن کو سدھارو پھر اس عورت سے مشرف
ہووو۔

(۵) ☰ جو خواہش تم نے دل میں باندھی ہے وہ بہت جلد پوری ہو گی۔

(۶) ☰ جو مال گم ہو گیا ہے وہ تمہیں ہرگز نہیں مل سکتا۔
کوشش بے سود ہے۔

(۷) ☰ جس شخص سے تم محبت رکھتے ہو وہ تم سے ظاہرا طور ہی محبت
رکھتا ہے۔ اور دل میں کدورت رکھتا ہے۔

(۸) ☰ اگر سفر کرنا چاہتے ہو تو کچھ دن ٹھہر کر کرنا۔ ابھی یہ دن تمہارے
لئے منحوس اور ناقص ہیں

(۹) جس شخص کی رہائی کے لئے تم پوچھتے ہو وہ بات دشوار ہے۔ بلکہ
ناممکن سی بات ہے ہاں اگر خداوند کریم رحم کردے تو کچھ تعجب
بھی نہیں۔ کوشش کرنا تمہارا فرض ہے۔

(۱۰) ☰ تمہارے گھر لڑکے کی بجائے ایک بڑی خوبصورت لڑکی
تولد ہو گی۔

(۱۱) ☰ خداوند تمہاری باقیماندہ زندگی بڑے مزے سے گذارے گا
مگر کوشش کرتے رہو۔

۱۲ ÷ اگر تم کچھ فائدہ اٹھانا چاہتے ہو تو اس جگہ کو چھوڑ کر باہر پردیس میں جاؤ تو اچھا رہیگا۔

۱۳ ÷ جو تمہارا عزیز یا دوست باہر مسافرت میں گیا ہوا ہے وہ بخوشی و خیر و عافیت واپس آجائے گا فکر نہ کریں۔

۱۴ ÷ جو تم دونوں کے درمیان بڑی گہری محبت ہے۔ وہ بڑے تپاک سے ہے

(۱۵) ÷ جو کچھ خدا نے تمہیں دیتا ہے وہ دے رہا ہے اب اس سے زیادہ کوشش کرنی فضول ہے۔ اس پر قناعت کرنی چاہیئے۔ اور یہی تمہاری اوسط قسمت میں لکھا ہے۔

۱۶- ÷ جس کام کو تم کرنا چاہتے ہو اگر رہے ہو اس میں تمہیں رنج اور تکلیف اٹھانی پڑے گی۔ اس واسطے کوشش بے سود ہے۔ اگر تکلیف سہہ سکتے ہو تو باخوشی کرتے چلو۔



## ۵

(۱) ÷ تمہارے دل کی جو مراد ہے۔ وہ جلدی ہی پوری ہونے والی ہے اطمینان رکھئے۔

۲ ÷ جو مقدمہ تم نے کیا ہے یا کرنا چاہتے ہو۔ اس کا ستارہ سینیچر ہے اس واسطے پہلے سینیچر کا اپایہ کرنا ضروری ہے۔

۳ ÷ تمہاری فال سے سوائے بدقسمتی کے اور کچھ نظر نہیں آتا خداوند کریم سے دعا کرو۔ اغلب ہے کہ وہ تمہاری خستہ حالی پر رحم کھاوے۔

۴ ÷ تمہارے دل کی جو خواہش ہے وہ بہت جلد پوری ہوگی اور اس کے دربار سے تمہیں بہت کچھ حاصل ہونے والا ہے۔

(۵) ÷ جس قیدی کی بابت تم سوال کیا ہے اس کا رہا ہونا دشوار ہے۔

... دیر نہیں لگتی شائد وہ ...
نظر آتا ہے مگر خداوند کریم کو مہربانی کرتے
کھا ہی جائے اس لئے نام کا صدقہ دینا ضروری ہے۔
(۶) تمہاری مصیبت اور تکلیف کے دور ہونے کے آثار نظر آرہے ...
نگار نہ کریں۔ صدقہ دینا چاہیئے۔
(۷) جس جگہ تم نے شادی کرنے کا ارادہ کیا ہوا ہے اس جگہ شادی کا ...
نہ لینا ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔
(۸) اگر صبر کرو گے تو خدا کی مہربانی سے جلد صحتیاب ہو جاؤ گے
(۹) جو شادی تم آج کل کرنی چاہتے ہو وہ کچھ دن ٹھہر کر کرو گے
تم مبارک رہے گی۔ اور خوشی کی زندگی بسر کرو گے۔ ابھی وہ ...
لئے ... نہیں ہے۔
(۱۰) آپ کے گھر میں ایک بڑی خوش قسمت اور خوش نصیب وخوب...
لڑکی پیدا ہو گی۔
(۱۱) جو چیز تمہاری گم ہو گئی ہے۔ وہ کچھ عرصہ تک تمہیں نہیں مل سکتی
کچھ تکلیف اٹھانے کے بعد مل جائے گی۔
(۱۲) جو تم نے باہر جانے کے بابت سوال کیا ہے اس کا جواب فالنامہ یہ
ہے کہ تمہاری قسمت میں باہر جانا نہیں لکھا۔ بہ نسبت باہر کے تم یہاں
اچھے رہو گے۔
(۱۳) تم کو اس کے ساتھ صادق الفت ہے اور وہ بھی جو کچھ کرتا ہے
بالکل ٹھیک کرتا ہے۔
(۱۴) جو تم نے پردیس جانے کا ارادہ کیا ہے اسے منسوخ کرو کیونکہ
بے فائدہ ہے۔ بہتر یہی ہے کہ گھر پر ہی ٹھہرو۔
(۱۵) تمہارا نام کسی بڑے عقلمند دور اندیش اور لائق آدمی کے ذریعے ...
(۱۶) ... کی بابت تم نے پوچھا ہے۔ وہ مسافر بوجہ ہونے ...

آنے کے قابل نہیں ہے۔ کچھ دن یا عرصہ کے بعد آجائے گا۔

## ل

(۱) ÷ تمہاری قسمت کا ستارہ تو بڑا تیز تھا۔ مگر اب کچھ دنوں سے گردش میں ہے۔ اس واسطے ہر وقت اللہ تعالیٰ سے دعا کیا کرو۔ تم فائدہ اٹھاؤ گے۔

(۲) ÷ جو خواہشیں تم نے اپنے دل میں رکھی ہوئی ہیں۔ ان کو چھوڑ دو یعنی موقوف کر دو کیونکہ کچھ عرصہ کے بعد ظہور میں آئیں گی۔

(۳) تمہاری تقدیر میں جو کچھ اللہ تعالیٰ نے لکھا ہوا ہے۔ دوسروں سے کئی گنا بڑھ کر ہے۔

(۴) ÷ تم کو ایک آدمی سے کافی فائدہ پہنچے گا۔ مگر اس کے واسطے کچھ نہ کچھ صدقہ دینا لازمی ہے۔



(۵) ÷ تمہارے گھر میں ایک بڑا خوبصورت عقلمند دور اندیش اور بڑا عالم فاضل لڑکا پیدا ہوگا۔

(۶) ÷ جس قیدی کی بابت تم پوچھتے ہو اس کی رہائی ہوجائے گی مگر بمشکل

(۷) تمہیں اس جہانِ فانی سے کوچ کرنے کے لئے صبر اختیار کرنا چاہیئے۔

(۸) ÷ خدا تمہیں اس مسافرت میں بڑا فائدہ پہنچائیگا اور تم سفر کرنے کے لئے ضرور جاؤ گے۔

(۹) تمہارے اس کام کو ایک بڑا امیر اور دولت مند آدمی شریک ہو کر پورا کرے گا فکر نہ کریں۔

(۱۰) اگر تم یہ شادی کر لو گے تو بڑے خوش قسمت ہو گے اور تمہارے لئے تمام عمر اچھی اور مبارک رہے گی۔

(۱۱) محبت تمہاری سچی اور دلی ہے کسی قسم کا وہم کرنا فضول ہے۔

(۱۲) اس شخص کے گھر واپس آنے کے لئے ابھی وہاں کی محبت ما نع ہے اور وہاں رہنے کے لئے مجبور کر رہی ہے۔

(۱۳) جس آدمی کے ساتھ تمہارا تعلق ہے یا کرنا چاہتے ہو وہ بڑا دھوکے باز مکار اور فریبی ہے اس پر کسی قسم کا اعتبار مت کرنا ورنہ پچھتاؤ گے

(۱۴) جس کام کی تم کوشش کر رہے ہو اس میں اس سال تم ہرگز ہرگز کامیاب نہیں ہو سکتے ہاں اگلے سال شائد کامیاب ہو جاؤ۔ کیونکہ تمہاری کامیابی کے لئے ابھی ایک سال باقی رہتا ہے

(۱۵) تمہارا مال جو کہ چوری ہو گیا ہے۔ وہ مل تو جاوے گا۔ مگر بڑی مشکل اور مایوسی سے ملے گا۔

۱۶ تمہاری قسمت میں یہاں رہنا نظر نہیں آتا۔ اس واسطے مسافرت کرنے کے لئے تیار ہو۔



## ی

(۱) جو آدمی تمہارا باہر گیا ہوا ہے۔ اس کا ارادہ واپس آنے کا ہرگز نہیں۔ اگر تم خدا سے التجا کرو اور اس کے نام پر کچھ خیرات وغیرہ کرو تو شائد آجاوے

۲ یہ نشانی نحوست کی ہے اور اس کا علاج سوائے صدقہ اور خیرات کرنے کے اور کچھ نہیں۔

(۳) تمہاری بیماری کچھ دنوں تک دور ہو سکتی ہے اگر کچھ صبر سے کام لو

(۴) جو شخص تمہارا قید ہے وہ کسی دوسرے آدمی کی مہربانی سے رہا ہو گا۔ سفارش کی ضرورت ہے۔

(۵) اگر تم اپنے وطن کو چھوڑ کر دوسرے وطن کی مسافرت اختیار کرو گے۔ تو کافی سامان مہیا کرو گے۔

(۶) ؞ جس شخص کی بابت تم دریافت کرتے ہو محبت تو اس کی تمہارے ساتھ سچے دل سے ہے مگر رکاوٹ کی وجہ سے تمہارے ساتھ بات چیت کرنے سے قاصر ہے۔

(۷) آپ کے گھر میں ایک بڑا خوبصورت اور ہونہار لڑکا پیدا ہوگا۔ جو کہ علم حاصل کرنے کا بڑا مشتاق ہوگا۔

(۸) ؞ جو آرزو کہ تمہارے دل میں ہے وہ بہت جلد پوری ہو جاوے گی صدقہ دینا ضروری ہے۔

(۹) ؞ جس کے ساتھ تم نے شادی کرنے کی منشا کی ہوئی ہے وہ تمہیں ہر طرح سے مبارک رہے گی۔ اور تمام عمر عیش و آرام سے گذار سکو گے

(۱۰) ؞ جو خیال تم نے اپنے دل میں باندھا ہوا ہے وہ بہتر ہے کہ ترک کردو کیونکہ وہ خیال تمہارا کسی حالت میں بھی مبارک اور نیک نہیں ہے

(۱۱) اگر اپنے ناقص اور منحوس خیالوں کو ترک کردو۔ تو پھر تمہاری قسمت کا ستارہ کھلے گا۔

(۱۲) ؞ اس مایوسی کے بعد تم کو کامیابی اور مسرت حاصل ہو جاوے گی

(۱۳) ؞ تم کو مقدمہ جیتنے کے لئے کافی روپیہ خرچ کرنا پڑے گا۔ تب کہیں جا کر کامیاب ہوگے۔

(۱۴) ؞ تم کو دکھ اور تکلیف اٹھا کر مال مہیا ہووے گا۔

(۱۵) ؞ اگر تم سفر کرو گے تو تم کو اس کام میں کامیابی نصیب ہوگی اور جاؤ گے بھی بڑی ہوشیاری سے۔

(۱۶) ؞ ابھی تک تو وہ سچائی پر قائم ہے مگر کچھ عرصہ کے بعد بدل جائے گا

## ب

(۱) ؞ تم نے اپنے کام کی خفیہ جلدی سے جلدی ہو جانے کی توقع رکھی ہوئی ہے لیکن اس مسافر کے آنے کی وہ اتنی جلدی تمہارے پاس نہیں

آسکتا۔

۲ ÷ تم اپنے دل کی تمنا کسی دوسرے شخص کی مدد کے ذریعہ پوری کرسکو گے

۳ ÷ جن قیدیوں کی بابت تم نے پوچھا ہے ان کو فکر و غم و تکلیف وہاں اٹھانی پڑتی ہے اور رہائی ان کی ہرگز نہیں ہو سکتی۔ بالکل ناممکن سی دکھائی دیتی ہے۔

۴ اللہ کی مہربانی سے اپنے مقصد میں کامیاب رہو۔ مگر کوشش کرتے رہو اور خداوند کریم سے دعا کیا کرو اور اس کے نام کا کچھ نہ کچھ صدقہ بھی دیا کرو۔

۵ ÷ تم کو لازم ہے کہ اپنے یاروں دوستوں کے پاس رہو کیونکہ انہیں کی مدد اور کوشش سے تم اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کرو گے اور سوا اس جگہ نہ جانا تمہارے لئے منحوس ہو گا۔

۶ ÷ ہو تو بد قسمت مگر اللہ تعالے سے دعا مانگتے رہو گے اور کوشش بھی کرتے رہو گے اور ساتھ ہی دیانتداری کو نہ چھوڑو گے اور اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کرو گے۔

۷ ÷ کام تو تمہارا عین کنارے پر پہنچا ہوا ہے اور پورا پورا ہی چاہتا ہے، تمہارا ایک دشمن اس کو بگاڑنے کی کوشش کر رہا ہے۔

۸ ÷ کچھ مدت تک تمہاری قسمت تمہارا ساتھ نہ دے گی۔ کیونکہ ایک بڑے اور مظلوم کی بددعا نے تمہارے مقدمے کو گرا رکھا ہے۔ خدا کو بخشتاؤ اور اس کا کچھ خوف بھی کھایا کرو۔

۹ ÷ تمہارے دشمن تم کو برباد ہر ایک کام میں مایوس کرنے کی کوشش جا لگے ہوئے ہیں۔ اگر ان سے بچتے رہو گے تو اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کرو گے۔

۱۰ ÷ تمہارے گھر میں ایک چاند جیسا لڑکا پیدا ہو گا۔ وہ بڑا ہونہار

لہٰذا بزرگ کی خدمت کرنے کا اس کا بچپن سے ہی وطیرہ ہو وے گا۔
اگر کچھ صبر سے کام لو گے تو تمہارا مدعا بہت جلد مل جاوے گا کچھ فکر کرنے کی بات نہیں
جس سفر پر جانے کے لئے تم تیار ہوئے ہو اسے موقوف کر دو۔ کیونکہ یہ سفر تمہارے لئے خطرناک ہے۔
اگر تم شادی کرو گے تو بڑے غریب اور ناتواں بن جاو گے۔ اس لئے بہتر ہے کہ پہلے ہی اُس کام سے گریز کرو۔
یہ اخلاص تمہارے لئے بالکل جھوٹا ہے اور ظاہر کے لئے سچا ہے۔
جو تمہارا مال چوری چلا گیا۔ یا گم گیا ہے وہ اب ہرگز نہیں مل سکتا کوشش کرنی بالکل فضول ہے۔
جس آدمی کی بابت تم دریافت کر رہے ہو وہ بڑا راستباز صاف دل دیانت دار اور عزت مند شخص ہے۔



# ش

۱:- جس کام کی بابت تم نے پوچھا ہے وہ کام ہرگز ہرگز نہیں ہو سکتا امید رکھنی فضول ہے۔
(۲):- تم اپنے مقصد میں خداوند کریم کی مہربانی سے کامیابی حاصل کرو گے مگر شرط یہ ہے کہ جھوٹ بولنے سے ہر وقت پرہیز کیا کرو۔
(۳):- جو ارادے تم نے دل میں باندھے ہوئے ہیں ان میں کبھی فائدہ نہ پاسکو گے اس لئے بہتر ہے کہ تم ان ارادوں کو موقوف کر دو۔
(۴):- جس شخص کی بابت تم نے دریافت کیا ہے اگر تم اس کے ساتھ دوستانہ طور پر رہو گے تو بڑا وفادار دوست ہو گا۔
(۵):- جس مسافر کی بابت تم بے چین ہو وہ کسی وقت اچانک ہی آجاوے گا۔

(۶) ؎ جو نقصان تمہارا ہوا ہے یا ہوگا اس کو ٹھنڈے دل سے برداشت کرنے کی طاقت پیدا کرو۔

(۷) ؎ تمہارے آدمی کی قید سے رہا ہونے کی بات بڑی ناممکن سی نظر آتی ہے۔ اگر خداوند کریم سے دعا مانگو اور اس کے نام پر کچھ خیرات کرو تو شاید خدا مہربانی کرے۔

(۸) ؎ تمہارا تعلق ایک بڑی حسین اور خوبصورت عورت سے ہوگا۔ اس لئے تم اپنے اس ارادہ میں ضرور بالضرور کامیابی حاصل کرو گے۔

(۹) ؎ تمہاری بدقسمتی کے ناقص امور اور منحوس دن کافور ہو گئے ہیں امید ہے کہ بہت جلد ترقی حاصل کرو گے۔ مگر خدا کے نام پر کچھ نہ کچھ صدقہ بھی دینا ضروری ہے۔

(۱۰) ؎ تمہاری فال سے معلوم ہوتا ہے کہ ان دنوں میں تمہارے سر پہ سختی آئی ہوئی ہے۔ تمہارا کوئی کام راس نہیں آتا اگر سونے کو ہاتھ لگاتے ہو تو مٹی ہو جاتی ہے۔ اس واسطے تم سرسوں کا تیل اور ماش کی دال سالم دالوں والی خیرات کرو۔

(۱۱) ؎ تمہارے گھر میں ایک بڑی خوبصورت اور ہونہار لڑکی پیدا ہوگی۔

(۱۲) ؎ جس کے ساتھ شادی کرنے کے لئے خیال کر رہے ہو۔ وہ شادی تمہارے لئے بہتر اور موزوں رہے گی۔ اور تمام عمر اس کے ساتھ عیش و آرام سے گزارو گے۔

(۱۳) ؎ جلدی ہی تمہارے سر پر ایک معمولی سا سفر پڑنے والا ہے۔

(۱۴) ؎ جس آدمی کی بابت تم پوچھ رہے ہو وہ بڑا مکار اور دغاباز اور چالباز ہے۔ وہ تمہارے سامنے ظاہرا طور پر محبت جتاتا رہتا ہے اس کا اعتبار کرنا سراسر غلطی ہے۔

(۱۵) ؎ تمہاری شادی ایک بڑے خوبصورت اور حسین لڑکے سے یا اگر

ان کی شادی بڑی خوبصورت اور نازک بدن لڑکی سے ہوگی اور وہ تمہارے لیے بھی بڑی مبارک ہوگی اور اس کام میں تم کامیاب بھی بہت جلد ہو جاؤ گے فکر کرنا فضول ہے۔

(۱۱) جس بیمار کی بابت تم دریافت کر رہے ہو وہ اب بہت جلد اس بیماری سے نجات تندرستی حاصل کرے۔ فکر نہ کریں۔

## م

(۱) اگر تم اس جگہ رہو گے تو تم کو تمہارے یاروں دوستوں اور آشناؤں سے مدد ملتی رہے گی۔

(۲) آج کل تمہارے دن بڑے مزے سے گذر رہے ہیں اور تم ہر طرح سے خوشحال اور خوش قسمت ہو شاباش و آرام سے دن گذار رہے ہو۔

(۳) جس دوست پر تم اعتبار کر رہے ہو وہ بڑا دھوکے باز اور چالباز اور مکار آدمی ہے اور ہر وقت تمہارے ساتھ دھوکہ کرتا رہتا ہے۔

(۴) ابھی ایک ایسا کام پڑا ہوا ہے جو تمہارے مسافر کے آنے میں رکاوٹ پیدا کر رہا ہے اس واسطے ابھی تھوڑی سی دیر اس کا انتظار کریں کیونکہ ابھی اس کا آنا ذرا مشکل سا نظر آتا ہے۔

(۵) تم نے جو سوال کیا ہے وہ جلدی ہی پورا ہونے والا ہے حوصلہ نہ ہاریئے اور کام کو ہاتھ سے نہ چھوڑیئے تو تمہارے دل کی مراد پوری ہوگی۔

(۶) جس مال پر تمہاری نظر ہے۔ اس کے ملنے کی امید بالکل چھوڑ دو۔ وہ مال تمہیں ہرگز نہیں مل سکتا۔

(۷) اگر باہر جاؤ گے یعنی مسافرت اختیار کرو گے۔ تو تمہاری سب دلی مسرتیں بند ہو جائیں گی۔

(۸) جس کام کا تم نے ارادہ کیا ہوا ہے وہ ارادہ ذرا کمزور نظر آتا ہے۔

اس واسطے اس ارادے کو چھوڑ دو کیونکہ اس ارادے میں تم ہرگز کامیاب نہیں ہو سکتے۔

۹ ؛ جو علامت تمہارے سوال سے پیدا ہوئی ہے وہ تمہاری خوش قسمتی اور خوش نصیبی کی نشانی ظاہر کرتا ہے مگر صدقہ دینا اچھا اور فائدہ مند ہے

۱۰ ؛ جس کام کے پیچھے پڑے ہوئے ہو وہ ہرگز ہرگز نہیں ہو سکتا مفت میں اپنا وقت اور مال و زر خرچ کر رہے ہو اس لئے اس کام کا پیچھا چھوڑ دینا ہی فائدہ اور دانشمندی ہے۔

۱۱ ؛ جس بیمار کی بابت تم نے دریافت کیا ہے خدا کی مہربانی سے اس کو جلدی شفا حاصل ہو گی۔ فکر نہ کریں۔

۱۲ ؛ اتنا گھبرانے کی ضرورت نہیں اب دن نزدیک ہی آ رہے ہیں جن میں کہ تمہاری شادی ہو گی۔ کچھ خیرات کیا کرو۔

۱۳ ؛ جس شخص کی بابت تمہارے دل میں گمان پیدا ہوا ہے۔ وہ تمہارے ساتھ بڑی سچی اور دلی محبت رکھتا ہے۔ ایسے شخصوں کو ہاتھ سے گنوانا نادانی ہے۔

۱۴ ؛ تمہارے گھر میں ایک بڑا خوبصورت لڑکا پیدا ہو گا جو کہ بڑا امیر کبیر اور خوش نصیب ہو گا۔

۱۵ ؛ جس شادی کے لئے تم بے حال ہو رہے ہو۔ اس میں خدا تمہیں کامیابی دیگا جلدی ہی وہ شادی کر لو۔

۱۶ ؛ تمہارا آدمی قید ہونے کے بعد جلد ہی چھوٹ کر واپس آجاوے گا سارا قید نہیں کاٹے گا۔

## گ

۱ ؛ اگر تم قسمت کی یاوری اور خوشی حاصل کرنے کے لئے پردیس جا رہے ہو تو تمہاری غلطی ہے یہ چیزیں تمہیں یہاں ہی مل سکتی ہیں۔ نوکری نہیں۔

ملے گی اسواسطے باہر جانے کا ارادہ ملتوی کردو۔

۲ ؛ تم نے کسی شریک سے ملاقات کرنی ہے اس واسطے اس کی ملاقات کی امید تھوڑے عرصہ تک رکھو۔

۳ ؛ ابھی تمہارے سر پر سختی کے دن سوار ہیں مگر تھوڑے دنوں کے بعد خوش قسمتی اور خوش نصیبی کے آثار ہویدا ہو جاویں گے۔ اطمینان رکھیں۔ صدقہ دینا اپنی تکلیف کو کم کرنا ہے۔

۴۔ جس شخص کی بابت تمہارے دل میں وہم ہے وہ تمہارے ساتھ بڑے سچے اور پاک دل سے محبت رکھتا ہے۔ اسواسطے اسپر اعتبار کرنا سراسر بے وقوفی کی نشانی ہے۔

۵ ؛ جس کام کے پیچھے تم لگے ہوئے ہو اس میں کامیابی کو روکنے کو کئی ایسے امور واقع ہو رہے ہیں۔ جو کہ تمہارا کچھ اختیار نہیں چلنے دیتے اگر ان کو حل کرلو تو بس پھر میدان تمہارے ہاتھ ہے۔

۶ ؛ جس مسافر کی بابت تم نے دریافت کیا ہے وہ اتنی جلدی تم کو نہیں مل سکتا بلکہ بہت دنوں کے بعد سفر سے واپس آئے گا۔

۷ ؛ جو عادتیں تم نے پکڑی ہوئی ہیں وہ اگر اسیطرح کی رہیں تو تمہارا مقدمہ اس سے بھی زیادہ گر جائیگا اور اغلب نہیں کہ مخالف فریق کے حق میں ہی فیصلہ ہو جاوے اگر ان عادتوں کو چھوڑ دو تو پھر کچھ نہ کچھ امید ہو سکتی ہے۔

۸ ؛ جس کام کے لئے تم نے کوئی نئی تدبیر سوچی ہوئی ہے اگر اس تدبیر کو کام میں لاؤ گے تو بہت خوشی اور کامیابی حاصل کرو گے۔

۹ ؛ جس شخص کے ساتھ تم نے محبت ڈالی ہے یا ڈالنی چاہتے ہو اس پر ہرگز اعتبار نہ کرو۔ کیونکہ وہ بڑا چالباز اور مکار ہے وہ تمہیں نقصان پہنچانے کی ہر وقت کوشش کرتا رہے گا۔

١٠ :- جو مقدمہ تم نے دائر کیا ہوا ہے یا کرنا چاہتے ہو۔ اس میں تم ہرگز ہرگز کامیاب نہیں ہو سکتے۔ فضول دولت خرچ کر کے گنواؤ گے۔

١١ :- جس سفر کے لئے تم نے اپنے دل میں ارادہ کیا ہوا ہے اس میں تمہیں کامیابی نصیب ہو گی اور بڑی خوشی حاصل کرو اسواسطے اس سفر کو ضرور کرنے کے لئے تیار رہو چھوڑنا مناسب نہیں۔

١٢ :- جو چیز تمہاری چوری گئی ہے اس میں سے کچھ تھوڑی سی تمہارے ہاتھ آجاوے گی اور اس چور کو کچھ سزا ہو جاوے گی۔

١٣ :- جن کاموں کے ارادے تم نے کئے ہوئے ہیں اگر ان کو ملتوی کر دو گے تو تمہارے لئے بہتر ہو گا۔ ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔

١٤ :- جس قیدی کی بابت تم دریافت کر رہے ہو وہ جلد رہا ہو کر آنے والا ہے مگر اس کے نام کی کچھ نہ کچھ خیرات کرنی ضروری ہے۔

١٥ :- تمہارے ہاں ایک بڑا ذی فہم اور صاحب فراست لڑکا پیدا ہو گا۔

١٦ :- جس بیمار اور کسی آدمی کی بابت دریافت کرتے ہو وہ بہت ہی جلد اس دنیائے فانی سے کوچ کر کے ملک عدم کی تیاری میں مشغول ہے۔



١ :- اگر خدا پر بھروسہ رکھو جو کہ منٹ منٹ کی باتیں جاننے والا ہے۔ تو تمہارے کام کچھ نہ کچھ امید ہے۔ مگر ساتھ ہی کوشش کرنا بھی تمہارا فرض ہے۔

٢ :- جس قیدی کی بابت تم دن رات تدبیریں سوچتے رہتے ہو وہ تمہاری تدبیر کے ذریعہ ہی کچھ تھوڑی دیر کے بعد رہا ہو کر آجاوے گا۔ فکر نہ کریں۔ صدقہ دینا بہت اچھا ہے۔

٣ :- جو مال تمہارا گم گیا ہے۔ یا چوری ہو گیا ہے۔ وہ کسی دوسرے شخص کی اتفاقیہ امداد سے تمہیں مل جاوے گا فکر نہ کریں۔

٤ :- تمہارے دشمن تمہیں ہر وقت اذیت اور نقصان پہنچانے پر تلے ہوئے

ہیں۔ ان سے ہر وقت ہوشیار اور خبردار رہو۔ تمہاری قسمت اچھی ہے فکر نہ کرنا وہ تمہارا بگاڑ کچھ نہیں سکتے۔

۵ ـ جیسا تمہارا دلی منشا ہے اس کے مطابق سبھی تمہارا کام سرانجام ہوگا صدقہ دینا اچھا ہے۔

۶ ـ اگر تم اس ملک کو چھوڑ کر چلے گئے تو یہاں کی نسبت تم وہاں خواہش نصیب اور قسمت کے یاور ہرگز ہرگز نہیں ہو سکتے۔ اس لئے بہتر ہے کہ اپنے ملک میں ہی رہ کر کوئی کام اختیار کرو۔

۷ ـ تمہارے سر پر جو کہ بڑی مدت سے سختی کے دن آئے ہوئے ہیں جو کہ تم کو ہر کام میں نیچا دکھا رہے ہیں وہ اب جلد ہی نکلنے والے ہیں اور تمہارا ستارہ چمکنے والا ہے۔ فکر نہ کریں۔ خیرات ضرور کیا کریں۔

۸ ـ جو سفر تم اختیار کر رہے ہو یا کرنا چاہتے ہو۔ اس سفر سے تم کو کچھ فائدہ نہیں پہنچ سکتا۔ اس لئے بہتر نہیں رہو۔

۹ ـ جو کام تم کرنے والے ہو یا کر رہے تھے اس کام میں تمہاری بڑی عزت ہوگی اور بڑا نام پاؤ گے۔ اس کام کو لگاتار کرتے چلے جاؤ۔

۱۰ ـ جیسا کہ اپنے یاروں دوستوں اور مددگاروں سے تم نے اپنے دل میں اولاد کی امداد رکھی ہوئی ہے ویسے امید نہیں کہ وہ تمہارے کام آسکیں اس لئے سنبھلو اور اپنے پاؤں پر کھڑے ہو جاؤ۔

۱۱ ـ جس مسافر کی بابت تم دن رات بے چین ہو رہے ہو وہ بہت جلد باخوشی تمہیں اپنے دیدار سے مسرت پہنچانے والا ہے۔ فکر نہ کریں۔

۱۲ ـ جو تم اپنی شادی کے بارے میں ہر وقت بے چین پھر رہے ہو ابھی کچھ عرصہ کے بعد ہوگی صبر کو ہاتھ سے مت چھوڑو۔

۱۳ ـ جس کام کے پیچھے تم پڑے ہوئے ہو اس کا خیال ترک کر دو۔ کیونکہ

اس کام کے سرانجام ہونے کی ہرگز ہرگز امید نہیں۔

۱۴ ≡ جس کے ساتھ تم شادی کرنا چاہتے ہو خدا کی مہربانی سے امید ہے کہ اس کے ساتھ ہو جائے گی وہاں سے جواب نہ پاؤ گے۔

۱۵ ≡ جس بیمار کی بابت تم دریافت کرتے ہو امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو جلدی ہی اس بیماری سے نجات دے کر شفا دے گا مگر علاج کرنا ضروری امر ہے۔ خیرات کرنا بھی بیمار کی تکلیف کو گھٹاتا ہے۔

۱۶ ≡ تمہارے ہاں ایک لڑکی بڑی خوبصورت ہونہار اور بڑی خوش نصیب اور قسمت والی پیدا ہو گی۔

## ت

۱ ≡ جو تمہارا مال گم گیا یا چوری ہو گیا ہے۔ اس کے ملنے کی کچھ امید نہیں۔ اس واسطے اس کا خیال چھوڑ دو مفت میں اپنا دیگر مال اور وقت ضائع کرو گے۔

۲ ≡ جتنی مرادیں تم نے دل میں باندھی ہوئی ہیں وہ سب پوری ہو جاویں گی اس سے بڑھ کر تم ہرگز ہرگز کامیاب نہیں ہو سکتے۔ ان کے لئے بھی خیرات کرنی ضروری ہے۔

۳ ≡ جو شخص تمہارے ساتھ محبت کرتا ہے اس پر کسی قسم کا اعتبار مت کرو وہ تمہارے ساتھ ظاہراً محبت کرتا ہے اور اس کی تمہارے سے کچھ مال لینے کی مرضی ہے۔ خبردار رہو۔

۴ ≡ تمہارا ایک شریک کسی خوبصورت آدمی سے ملنے والا ہے۔

۵ ≡ جو تم نے باہر سفر کرنے کا ارادہ کیا ہوا ہے اس کو ملتوی کر دو۔ اس میں ہرگز ہرگز کامیاب نہیں ہو سکتے۔ اگر گھر پر رہو گے تو فائدہ پاؤ گے۔

۶ ≡ جس کے ساتھ شادی کرنے کی تمہاری منشا ہے اس شادی میں کئی ایک رکاوٹیں اور تکلیفیں برداشت کرنی پڑیں گی۔ اگر وہ برداشت

کروگے۔ تو پھر تم ہر طرح سے اس شادی کے کرنے میں کامیاب رہو گے۔

۷ ﷼ جو مقدمہ تم نے دائر کیا ہوا ہے یا کرنا چاہتے ہو اس میں تم ہر طرح سے کامیاب رہو گے اور فائدہ پاؤ گے۔ مگر خیرات کرنا اچھا ہے۔

۸ ﷼ یہ جو سفر کرنے کا ارادہ تم نے کیا ہوا ہے۔ یہ تمہاری بد قسمتی اور بد نصیبی کی نشانی ہے۔ بہتر ہے کہ اس ارادہ کو ترک کرکے اپنے گھر پر ہی رہو ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔

۹ ﷼ جس مسافر کی جدائی میں تم دن رات بے چین رہتے ہو وہ بہت جلد بخوشی واپس آنے والا ہے۔ فکر نہ کریں۔ خیرات کرنا ضروری ہے

۱۰ ﷼ جس آدمی کی بابت تمہارے دل میں وہم و گمان اٹھ رہے ہیں۔ وہ بڑا نیک اور تمہارے ساتھ سچی اور دلی محبت رکھنے والا ہے۔ ایسے شخص کو ہاتھ سے گنوانا نادانی اور بے وقوفی ہے۔ اس پر ضرور اعتبار کرو۔

۱۱ ﷼ جس کام کی بابت تم اسطرح بے چین ہو رہے ہو اگر کچھ صبر کرو گے تو کامیابی پاؤ گے۔

۱۲ ﷼ تمہارے گھر میں ایک بڑی خوبصورت لڑکی پیدا ہوگی۔ مگر وہ زیادہ دیر تک زندہ نہ رہنے پائے گی۔ جلدی ہی اس دنیا سے کوچ کرجائے گی۔

۱۳ ﷼ جس کام کے پیچھے تم پڑے ہو۔ اس کام کو کرنے سے تمہیں رنج اور مصیبت برداشت کرنی پڑے گی۔

۱۴ ﷼ جو خواب تم نے دیکھا ہے اس کی تعبیر یہ بتاتی ہے کہ تمہیں کہیں نہ کہیں سے کچھ مال ملنے والا ہے۔

۱۵ ﷼ جس قیدی کی بابت تم دریافت کر رہے ہو ابھی اس کی امید نہ رکھو۔ کیونکہ ابھی اس نے بہت دن قید میں کاٹنے ہیں۔

۱۶ ﷼ تمہارے رقیب اور دشمن ہر وقت تمہارے پیچھے پڑے ہوئے ہیں تمہارے ہر ایک کام میں رکاوٹ ڈالنے کی کوشش کرتے ہیں۔ مگر یاد رہے ان دشمنوں

کے بھی تم قسمت کے یاور رہو تمہاری خوش قسمتی اور اقبال کو نقصان پہنچا ... خیرات نہیں فکر نہ کریں صدقہ دیتے رہا کریں۔

# ش

۱ ::: جس کام کے پیچھے تم لگے ہوئے ہو اور امید بھی اس کی کم رکھتے ہو۔ اس کو چھوڑیئے مت اس میں تمہیں ضرور فتح نصیب ہو گی۔ دل لگا کر کرتے جاؤ

۲ ::: جس شخص کے ساتھ محبت کرنے کے لئے تم بے چین ہو رہے ہو۔ اس سے تمہاری محبت ضرور ہو گی۔ فکر نہ کریں۔ مگر کچھ دیر۔ اس کے ملنے سے پرہیز کرنا ضروری ہے ورنہ کام میں رکاوٹ پیدا ہونے کا اندیشہ ہے

۳ ::: جو مال تمہارا چوری چلا گیا ہے یا گم ہو گیا ہے اس کے لئے کوشش کرنی بالکل بے سود ہے۔ کیونکہ وہ مال تمہیں ہرگز ہرگز نہیں مل سکتا۔

۴ ::: تمہارے ہاں ایک قسمت والی اور طالع مند اور حسین اور عقل مند لڑکی پیدا ہو گی۔

۵ ::: جو کچھ تمہاری قسمت میں لکھا ہے یا جو تمہارے لئے مقرر ہو چکا ہے وہ تمہیں ضرور ملے گا۔ مگر اس سے زیادہ کی امید رکھنی سراسر نادانی ہے۔ اس لئے اسی پر شکر کر کے ہمیشہ خوشی کی زندگی بسر کرو۔

۶ ::: جس بیمار کی بابت تم دریافت کرتے ہو اس کی اب آخری گھڑی نزدیک ہے۔ وہ جلدی ہی اس دنیا سے کوچ کرنے کی تیاری کر رہا ہے۔ مگر تم کو اب صبر سے کام لینا ضروری ہے۔

۷ ::: تمہاری شادی ایک بڑے عالی اور معزز گھرانے میں ہو گی۔ فکر نہ کریں خیرات کیا کریں۔

۸ ::: جس شادی کے پیچھے تم پڑے ہوئے ہو۔ بہتر ہے کہ اس کا خیال چھوڑ دو اس شادی سے تمہیں کچھ حاصل نہیں ہو سکتا۔ اغلب ہے بلکہ نقصان

ہی اٹھانا پڑے

۹ ۞ جو خیال تم اپنے دل میں باندھ رہے ہو۔ یا باندھتے ہو۔ اس کا اپنے گھر میں بھید مت دو۔ ورنہ تکلیف اٹھاؤ گے۔

۱۰ ۞ جس مسافر کی جدائی میں بے چین ہو رہے ہو اور ہر وقت اس کی ملاقات کے لئے تڑپتے رہتے ہو بہتر ہے کہ ابھی کچھ دن صبر سے کام لو۔

۱۱ ۞ جس شخص کی بابت تمہارے دل میں وہم وگمان اٹھتے رہتے ہیں وہ شخص بڑا نیک پاک اور ایماندار اور تمہارا ایک سچا رفیق ہے ایسے شخصوں کو ہاتھ سے گنوانا یا ان کی بابت ایسا ویسا خیال اپنے دل میں باندھنا سراسر غلطی ہے۔

۱۲ ۞ جو تم نے اپنا ملک چھوڑ کر باہر غیر ملکوں میں سفر کرنے کی ٹھانی ہے بہتر ہے کہ اس سے گریز کرو۔ ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔ اگر کہیں رہو گے تو کو ضرور فائدہ ہو گا۔



۱۳ ۞ تمہاری قسمت کا ستارہ ابھی کچھ دنوں کے لئے مدھم پڑا ہوا ہے اس واسطے ہر وقت خدا کا دھیان کیا کرو۔ اور اس سے عرض کیا کرو۔ اور کچھ تھوڑا صدقہ دیا کرو۔ تاکہ تمہاری سختی دور ہو جاوے

۱۴ ۞ جس کام کے پیچھے پڑے ہوئے ہو۔ اس کو خوب دل لگا کر کرو پیچھے مت ہٹو۔ تم اس میں ضرور کامیابی حاصل کرو گے۔

۱۵ ۞ جس قیدی کی جدائی میں تم بے چین ہو رہے ہو اور ملنے کے لئے ہر وقت بے چین رہتے ہو ابھی اس کا خیال ترک کر دو اور صبر سے کام لو۔ کیونکہ اس کے رہا ہونے میں بہت دن باقی ہیں۔

۱۶ ۞ جو تمہارے سر پر مصیبت اور غمی کے دن آئے ہوئے ہیں وہ اب خدا کی مہربانی سے دور ہونے والے ہیں۔ اب تمہیں خدا جلدی تم کو خوش نصیبی کی سیڑھی پر چڑھانے والا ہے۔ فکر نہ کریں۔ خیرات

کیا کریں

ح

۱ ÷ تمہیں کوئی ایسی چیز ملنے والی ہے۔ جو کہ تمہارے بہت کام آ سکتی ہے۔

۲ ÷ جو تم نے باہر جانے کا ارادہ کیا ہوا ہے اگر اس کو ترک کر کے یہیں رہ کر کچھ کوشش کرو گے۔ تو تمہاری خواہش بہت جلد پوری ہو گی۔ ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔

۳ ÷ ابھی تھوڑے دن آرام سے گذارو بعد میں تمہارا سفر نہایت ہی مفید ہو جاوے گا۔

۴ ÷ تمہیں تمہارا شریک بڑی تدبیروں اور مال و دولت کے ساتھ ملنے والا ہے۔ فکر نہ کریں۔ کچھ خیرات کیا کریں۔

۵ ÷ جس شخص کی بابت تم دریافت کرتے ہو وہ اپنے نفسیاتی صبح کیخاطر صرف تم سے ظاہرا طور پر محبت رکھتا ہے ورنہ اسے تمہارے ساتھ کوئی دلی محبت نہیں ہے۔

۶ ÷ جس قیدی کی بابت تم دریافت کرتے ہو اور جس کی جدائی میں تم نڈھال ہو رہے ہو اس کو کوئی عزیز آدمی رحم کھا کر بہت جلدی چھوڑ دے گا۔

۷ ÷ تمہارے گھر میں ایک بڑا ہونہار اور شکیل پیدا ہو گا۔ جس کے دوست بے انتہاء ہوں گے۔

۸ ÷ جس شادی کے پیچھے پڑے ہوئے ہو اور جس کی بابت تم دن رات بے چین رہتے ہو۔ وہ شادی تمہارے لئے بڑی مبارک ہو گی۔ اور اس میں کامیاب بھی رہو گے۔

۹ ÷ ابھی تھوڑے عرصے تک صبر کرو۔ کیونکہ ابھی تمہارے سر پہ سختی کے دن موجود ہیں اور تمہاری بد قسمتی ابھی جاگنے کا نام نہیں

۱۰ ﮱ جس مسافر کی جدائی میں تم ہر وقت بے چین رہتے ہو۔ وہ جلدی ہی آکر تم سے ملاقات کرکے تمہاری تکلیفوں کو دور کرنے والا ہے۔ فکر نہ کریں۔ خیرات کرنی بڑی اچھی اور مبارک ہوگی۔

۱۱ ﮱ جس بیمار کی بابت تم دریافت کرتے ہو۔ اس کی شفا کے لئے اللہ سے التجا کیا کرو اور کچھ صبر سے کام لیا کرو۔ امید ہے کہ خداوند کریم مہربانی کرے گا۔ خیرات کیا کرو۔

۱۲ ﮱ تمہیں اس کام میں کامیابی ہوگی۔ اور کافی آمدنی پیدا کرسکو گے۔ دل لگائے رہو۔ صدقہ دینا ضروری ہے۔

۱۳ ﮱ جس شخص کے تم ہر وقت بے دام غلام بن رہے ہو۔ بہتر ہے کہ اس کا پیچھا چھوڑ دو۔ اور اس پر کسی قسم کا اعتبار نہ کرو۔ ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔

۱۴ ﮱ جس کام کے پیچھے تم پڑے ہوئے ہو۔ اگر دل لگا کر اسے کرتے رہو گے تو بہت جلد تمہاری خواہش پوری ہوگی۔ اور اس کام میں کامیابی حاصل کرو گے۔

۱۵ ﮱ جس کام کی امید تم نے باندھی ہے یا باندھ رہے ہو۔ وہ بڑی قسمت والی امید ہے۔ اس میں تم ضرور کامیاب رہو گے۔

۱۶ ﮱ جس مال کے پیچھے تم پڑے ہوئے ہو۔ وہ مال ابھی تک تم کو ہرگز ہرگز نہیں مل سکتا۔ بہتر ہے کہ خیال ترک کر دو۔

## ن

۱ ﮱ تمہارے گھر میں ایک بڑا خوبصورت اور عقلمند اور بڑی عمر والا لڑکا پیدا ہوگا۔ خیرات کیا کرو۔

۲ ﮱ جس شخص کی بابت تمہارے دل میں وہم و گمان اٹھ رہے ہو۔ وہ تم سے دلی محبت رکھتا ہے۔ ایسے شخصوں کو ہاتھ سے مت گنواؤ

ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔

۳ :- جو کام تم کرنا چاہتے ہو اور نہیں کر سکتے۔ سوئم کو ایک شریک ملنے والا ہے جس کی مدد سے یہ کام سرانجام ہو گا۔ فکر نہ کریں۔

۴ :- فکر نہ کریں جس قیدی کی بابت تم سوال کر رہے ہو۔ وہ بڑی جلدی ہی بخوشی رہا ہو کر آپ کے پاس آوے گا۔

۵ :- جو کام تم کر رہے ہو وہ کسی طرح بھی کامیاب نہیں ہونا۔ تو اس کی وجہ یہ ہے کہ ایک شخص اس میں رکاوٹ پیدا کر رہا ہے۔ اگر اس کو اپنے ماتحت کر لو گے۔ تو پھر تم کامیاب ہو جاؤ گے۔

۶ :- جس کام کو کرنا چاہتے ہو۔ اگر صبر سے کچھ کام لو گے۔ تو جلدی کامیابی حاصل کرو گے۔

۷ :- ابھی تمہارے سر پر سختی کے دن باقی ہیں۔ مگر تھوڑے دنوں تک دور ہونے والے ہیں۔ فکر نہ کریں۔ کچھ خیرات کیا کریں۔

۸ :- جو تم نے پردیس جانے کا ارادہ کیا ہوا ہے۔ اگر اس کو ترک کرو گے۔ تو تمہارے لئے بہتر ہو گا۔ کیونکہ یہاں تمہیں ایک عورت سے بہت سی مال و دولت ہاتھ لگنے والی ہے۔

۹ :- جس سفر کی تیاری میں تم مشغول ہو۔ بہتر ہے کہ اس کو ترک کر دو۔ کیونکہ اب تمہارے لئے سفر کرنا اچھا نہیں۔ ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔

۱۰ :- جس کام کے پیچھے تم بھٹک رہے ہو اگر اس کی کامیابی چاہتے ہو۔ تو مال و دولت بے دریغ ہو کر خرچ کرو۔ اگر یہ نہ کرو گے۔ تو پھر تمہاری کامیابی مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے۔

۱۱ :- جو مال تمہارا چوری گیا ہے وہ مال تمہارا مل تو جاوے گا۔ مگر بڑی تکلیف اور مصیبت سہنے کے بعد اور بہت جلدی نہ ملے گا۔

۱۲ :- جو خواب تم نے دیکھا ہے۔ اس کی تعبیر بتاتی ہے کہ تمہیں کہیں نہ کہیں

کہیں نہ کہیں سے کچھ مال و دولت ملنے والی ہے۔

۱۳ ≡ جس دوست کی بابت تم دریافت کر رہے ہو وہ ہے تو تمہارا دوست ہی۔ مگر مانند دشمن کے کیونکہ وہ تمہارے نفع کی طرف خیال نہیں کرتا بلکہ ہر ایک کام میں اپنا ہی فائدہ سوچتا ہے۔

۱۴ ≡ تمہاری قسمت میں یاوری نہیں لکھی اس واسطے تم کوئی اچھی سی دستکاری سیکھ لو۔

۱۵ ≡ جس مسافر کی جدائی میں تم بے چین ہو رہے ہو۔ بہتر ہے۔ کہ اس کی امید توڑ دو اور صبر کر کے اپنی زندگی کے دن گزار دو۔ کیونکہ وہ مسافر ہرگز ہرگز اب نہیں آسکتا۔

۱۶ ≡ جو منشا تم نے دل میں باندھی ہوئی ہے۔ وہ پوری تو ہو جاوے گی۔ مگر کچھ مصیبت اور تکلیفیں سہنے کے بعد کچھ خیرات وغیرہ سے تکلیفیں کم ہو سکتی ہیں۔



## ز

۱ ≡ جس آدمی کے ساتھ تم شادی کرنا چاہتے ہو۔ اگر اس کے ساتھ شادی کرو گے۔ تو تمہارے لئے بہت بہتر ہوگا۔ اور تمام عمر عیش و عشرت کیساتھ گزارو گے۔

۲ ≡ جو تم نے سفر کرنے کی بابت پوچھا ہے۔ سوئے اگر غیر ملک میں چلے جاؤ گے تو بڑے خوش نصیب ہو جاؤ گے اور اپنے دن عیش و آرام سے گزار سکو گے۔ مگر اس ملک میں تم رنج اور تکلیف میں ہی ہر وقت رہ سکتے ہو اس واسطے بہتر ہے کہ تم یہ ملک چھوڑ کر باہر چلے جاؤ۔

۳ ≡ تمہارے ہاں ایک بڑا خوبصورت اور عقلمند۔ اور ہر دلعزیز لڑکا پیدا ہوگا۔ کچھ خیرات وغیرہ کیا کرو۔

۴ ≡ جس شخص کی بابت تم دریافت کرتے ہو۔ یا جس سے محبت رکھتے ہو بہتر

ہے۔ کہ اس کی محبت کا خیال ترک کر دو اور اس پر کسی قسم کا اعتبار مت کرو۔
کیونکہ وہ بڑا چالباز دہوکے باز اور فریبی آدمی ہے۔ ورنہ
نقصان اٹھاؤ گے۔

۵ ﹕ تمہاری قسمت ویسے تو بڑی اچھی ہے مگر ابھی کچھ دنوں کے لئے اس پر
گردش کا ستارہ چکر لگا رہا ہے امید ہے کہ جلدی ان سختی کے دنوں سے
مخلصی پاؤ گے۔ کچھ خیرات وغیرہ کیا کرو۔

۶ ﹕ تمہاری فال ظاہر کر رہی ہے کہ تم بہت جلدی ہی کوئی نہ کوئی خوشی
دیکھنے والے ہو۔

۷ ﹕ جس بیمار کی بابت تم دریافت کرتے ہو اس کو اس بیماری سے
جلدی نجات حاصل ہوگی۔ بشرطیکہ اگر کچھ اس سے خیرات وغیرہ
کراؤ گے۔ ورنہ مشکل ہے۔

۸ ﹕ جس مقدمے کی بابت تم نے فال ڈالی ہے وہ مقدمہ ضرور تمہارے
حق میں ہوگا مگر کچھ خیرات کیا کرو غریبوں اور فقیروں کو کھانا کھلایا
کرو۔

۹ ﹕ جو سفر تم کرنے کے لئے امید باندھ رہے ہو وہ مقدمہ ضرور تمہارے
حق میں ہوگا۔ کیونکہ اس سفر میں تم بڑی عزت حاصل کرو گے۔ اور بڑے
خوش نصیب بن جاؤ گے۔

۱۰ ﹕ جس مسافر کی جدائی میں تم دن رات بے چین و بے حال ہو رہے ہو۔ بہتر ہے کہ
اس کا خیال ابھی ترک کر دو اور کچھ دن صبر کے ساتھ گذارو۔ کیونکہ وہ
مسافر ابھی اتنی جلدی آکر تم سے ہرگز نہ مل سکے گا۔

۱۱ ﹕ تم جو زیادہ ملنے کی کوشش کر رہے ہو اس خیال کو چھوڑ دو اور بہتر ہے
کہ موجودہ دولت پر ہی صبر اور یقین قائم رکھو۔ کیونکہ زیادہ تمہاری
قسمت میں لکھا ہوا ہے۔

۱۲ ÷ جس قیدی کی بابت تم دریافت کرتے ہو وہ بہت جلد رہا ہو کر آنے والا ہے فکر نہ کریں اور ہفتہ کے روز گائے کو آٹے کا پیڑا دیا کریں۔

۱۳ ≡ جو مال تمہارا چوری گیا ہے وہ مال تم کو مل تو جائے گا۔ مگر بڑی مشکل اور تکلیف کے ساتھ۔ اگر اس تکلیف میں کچھ کمی کروانا چاہتے ہو تو کچھ خیرات وغیرہ کرو۔

۱۴ ≡ جس کام کے پیچھے تم لگے ہوئے ہو۔ تمہاری فال کہتی ہے کہ ابھی اس کام میں کامیاب ہونے کی کوئی امید نہیں ہے۔

۱۵ ÷ جس آدمی کی بابت تمہارے دل میں گمان پیدا ہوا ہے وہ فضول ہے کیونکہ وہ شخص تم سے دلی محبت رکھتا ہے۔ مگر رکھتا ہے کسی پوشیدہ خوف کے مارے

۱۶ ÷ جس کام کو تم کرنا چاہتے ہو یا کر رہے ہو اس کو ہاتھ سے مت چھوڑنا کیونکہ تم اس میں بڑی خوشی کے ساتھ ضرور بالضرور کامیابی حاصل کرو گے۔ مگر کچھ خیرات کیا کرو۔



## پ

۱ ≡ جس کام کو کرنے کی کوشش میں تم دن رات سرگردان پھر رہے ہو اگر ہمت نہ ہارو گے تو بہت جلدی اس میں کامیابی حاصل کرو گے۔

۲ ÷ جس شخص کیساتھ تم نے محبت ڈالی ہے یا ڈالنی چاہتے ہو اس کو خوب سچے دل سے جانتا اور وہ بھی تمہارے ساتھ اچھی طرح۔ سچے رفیقوں کیطرح بن جائے گا کیونکہ وہ بڑا دولتمند شخص ہے۔

۳ ≡ جس مسافر کی بابت تم دریافت کر رہے ہو اور جدائی میں دن رات بے چین اور بے حال ہو رہے ہو۔ بہتر ہے کہ کچھ دن تک اس کا خیال تنسیط دو ورنہ صبر کرکے اس کا انتظار کرو۔ کیونکہ وہ ابھی بیمار ہے اسلئے وہ تمہارے پاس آنے سے مجبور ہے۔

۴ ≡ جو فال تم نے ڈالی ہے وہ بتاتی ہے کہ تمہاری تکلیفیں اور سختی کے دن اب بالکل کافور ہونے والے ہیں اور تمہاری خوش نصیبی کا ستارہ چمکنے والا ہے مگر کچھ نہ کچھ خیرات ضرور کیا کرو۔ اور غریبوں مفلسوں اور یتیموں کو کھانا وغیرہ کھلایا کرو اور ان کی ہر طرح سے امداد کیا کرو۔

۵ ≡ جو کچھ تمہارے پاس ہے وہی تمہاری قسمت میں لکھا ہوا ہے۔ اس پر بھروسہ کرو اور باخوشی دن گذارو۔ تمہاری دلی تمنائیں اس میں پوری ہوں گی اور کامیابی حاصل کرو گے۔

۶ ≡ ابھی تمہارے سر پر سختی کے دن سوار ہیں اور تمہارا ستارہ ابھی گردش میں ہے بہتر ہے کہ کوئی دستکاری وغیرہ سیکھو اور کچھ کیا کرو۔

۷ ≡ جس آدمی کی بابت تم نے دریافت کیا ہے اس سے ہاتھ سے مت گنوانا۔ کیونکہ وہ تمہارے ساتھ دلی اور سچی محبت رکھتا ہے ایسے آدمی مشکل سے ملا کرتے ہیں۔

۸ ≡ جس کے ساتھ تم شادی کرنا چاہتے ہو بہتر ہے کہ جلدی شادی کر لو تاخیر مت کرو۔ کیونکہ یہ شادی تمہارے لئے ہر طرح سے بہتر اور مبارک ہوگی اور تم اپنی زندگی کے دن عیش و آرام سے گذار سکو گے۔

۹ ≡ جو مال تمہارا چوری گیا ہے۔ یا گم گیا ہے اس کی امید اب تک ترک کر کے صبر کے ساتھ بیٹھ جاؤ۔ کیونکہ اب وہ تمہیں ہرگز ہرگز نہیں مل سکتا

۱۰ ≡ تمہارے گھر میں ایک بڑی شکیل خوبصورت لڑکی پیدا ہوگی۔

۱۱ ≡ جس قیدی کی بابت تم دریافت کرتے ہو اس کے رہا ہونے کی کوئی امید ابھی نہیں دکھائی دیتی۔ مگر تم کوشش کرو شائد اللہ تعالےٰ مدد کرے تو کچھ تعجب نہیں خیرات کیا کرو۔

۱۲ ≡ جس کام کے پیچھے تم پڑے ہوئے ہو وہ گھر میں رہ کر ہرگز ہرگز پورا نہیں ہو سکیگا۔ اگر اس میں کامیابی چاہتے ہو تو کہیں پردیس میں جاؤ۔

۱۳۔ جس کام کے پیچھے تم انتے بے چین ہو رہے ہو۔ بہتر ہے۔ کہ صبر کے ساتھ بیٹھ جاؤ۔

۱۴۔ جو تم اپنے کسی کام اور روزگار کے لئے پردیس جانا چاہتے ہو اس سے بہتر ہے کہ تم خدا پر بھروسہ کر کے گھر میں ہی رہو اور یہاں ہی جو کچھ کرنا ہے کرو۔ باہر جاتے ہیں تمہیں فائدہ نہیں ہوگا۔

۱۵۔ تم جو اپنی تقدیر یا قسمت پر بھروسہ کر کے اس کام کو چھوڑ بیٹھے ہو۔ بہتر ہے کہ کوئی وسیلہ تلاش کرو ورنہ تمہاری قسمت تمہارا ساتھ ہرگز ہرگز نہ دے گی۔

۱۶۔ اگر اپنی نیت قائم رکھو گے تو نیت کی مراد پاؤ گے اور اپنی منشا میں کامیابی حاصل کرو گے۔ مگر کچھ نہ کچھ خیرات ضرور دیا کرو۔

## بیان نمبر ۱



# بیان نقش تعویذ برائے روزگار

ناظرین اپنے دل کو جما کر اور ایسے ویسے وہم اور خیالوں کو دور کر کے طبیعت کو ایک حالت پر رکھ کر اس نقش یعنی تعویذ کو اکتالیس بار علیحدہ علیحدہ کاغذوں پر لکھو اور پھر ان تعویذوں کو گوگل کی دھونی دے کر دروازے کے اندر طاق پر رکھ دیں اور اس کے اوپر کوئی وزن دار چیز رکھ دیں۔ مثلاً پتھر وغیرہ اور پھر چالیس دن کے بعد ان تعویذات کو نکال کر دریا یا ندی میں جا کر بہا دیں۔ اور بہاتے وقت جو نقش سب سے آگے ہو پھر اس کو پکڑ لیں اور پھر اس کو اپنی پگڑی یا ٹوپی میں رکھ لیں۔ بعد میں اس کا اثر دیکھیں انشاء اللہ غیب سے کیا ظہور میں آتا ہے۔

۷۸۶

| ۲ | ۴ | ۶ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۸ | ۸ |
| ۸ | ۶ | ۲ | ۲ |
| ۴ | ۶ | ۴ | ۶ |

نقش یہ ہے۔

دیگر:- اس تعویذ کا نام بندر یہ تعویذ ہے جو کہ بڑا ہی عجیب ہے اگر اس تعویذ کو دوسرے تعویذوں کا سردار کہیں تو بجا ہے۔ کیونکہ عام طور پر دیکھا گیا ہے۔ کہ تعویذ کرنے والے زیادہ تر اسی تعویذ کو استعمال کرتے ہیں۔ اور آپ ناظرین نے بھی دیکھا ہو گا کہ دوکاندار لوگ اس اس تعویذ کو دوکانوں پر لکھ چھوڑتے ہیں کہ بکری میں برکت ہو جاوے یہی وجہ ہے کہ یہ تعویذ

۷۸۶

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

بڑا کارآمد ہے اگر اس کو پوری طرح کیا جاوے تو پھر تو پو بارہ ہیں گو دوکاندار لوگ عمل کرنا نہیں جانتے صرف ان کا اس تعویذ پر یقین ہی ہوتا ہے۔ جس کو کہ آپ دیکھتے ہیں کہ ان کی دوکان پر کسطرح گاہکوں کی بھیڑ لگی رہتی ہے اور یہ تعویذ ہر ایک اچھے کام کے لئے چل سکتا ہے۔ اب ہم اس کے عمل کرنے کا طریقہ بیان کرتے ہیں۔ طریقہ۔ عامل کو چاہیئے کہ روز صبح اٹھ کر حاجت رفع سے فارغ ہو کر غسل کرے اور پھر اپنے کام کو یاد کرے جو بھی اس کا کام ہو اس کے ساتھ دھیان لگائے اور اس کا نام یاد کرے پھر اس کے بعد اپنے من میں اس خیال کو باندھے کہ میری روزی کا نصیبہ جاگ رہا ہے اور میں خوش حالی کی حالت میں ہوتا جا رہا ہوں اور ساتھ ہی مندرجہ بالا نقش کسی کے سوکھے ٹکڑے پر لکھے۔ ان کو ایک طاق میں رکھ دیوے۔ مگر لکھے سرخ رنگ کی سیاہی سے یعنی گیرو سے چالیس دن تک اس کام کو متواتر جاری

اور پھر اکتالیسویں روز وغیرہ کرنے کے بعد اسی طرح کا ایک نقش زعفران سے لکھے اور پھر اس نقش کو کسی ڈبی وغیرہ یا صندوق صندوقچی میں بند کرے۔ مگر اس ڈبی یا صندوقچی میں رکھے کہ جس کو وہ دوکان کا غلہ بولتا ہے یعنی جس میں اس کی نقدی وغیرہ پڑی رہتی ہے۔ اس میں رکھ دیں۔ پھر اس پر روزگار کا کام دیکھے کہ کس طرح وہ اس کی روزی میں برکت ڈالتا ہے۔ واقعی یہ تعویذ بڑا فائدہ مند ہے۔

دیگر:۔ اس نقش کو چونتیسا نقش کہتے ہیں۔ یہ نقش بھی دولت یا روزی پیدا کرنے کے لئے بڑا مفید ثابت ہو چکا ہے اس نقش کو چونتیس روز تک ہر روز صبح اشنان وغیرہ کر کے اس پر روزگار کا دھیان کر کے چونتیس دفعہ لکھ کر کنوئیں میں ڈالتے رہو اور ۳۴ دن کے بعد پھر ۳۴ دن سولہ سولہ کاغذوں پر علیحدہ علیحدہ یہ نقش لکھ کر ڈالتے رہو اور پھر چار روز کے بعد بطور خیرات کے ڈالتے رہو ایسا کرتے سے یقیناً دو ماہ سے پہلے ہی آپ کی منشا پوری ہوگی اور ہوگی بھی آپ کی حسب مرضی وہ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |

نوٹ:۔ اگر آپ روزی کے واسطے اس تعویذ کا عمل کر رہے ہوں تو لکھتے وقت اس روزی کا خیال بھی مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق اپنے دل میں جاگزیں رکھنا ضروری ہے

دیگر:۔ اس نقش کو کسی جگہ پر بیٹھ کر کرو کہ جہاں پر کسی قسم کا شور شرابہ نہ ہو اور نہ کوئی آتا جاتا ہو جو تمہیں دیکھ سکے اور نہ ہی تمہارا خیال کسی دوسری طرف لگ سکے یعنی بالکل اکیلی جگہ پر جا کر کرو طریقہ اس کا یہ ہے۔




کہ اول یا اللہ ہزار بار پڑھکر اپنے دل میں اپنے مدعا کو جما کر اس نقش کو کسی صاف کاغذ پر لکھو۔ اور پھر اپنے سرہانے کے نیچے رکھ چھوڑدو اور اپنے دلی مدعا کو دل کے قائم رکھو اور لیٹ جاوے حسبوقت

حالت خواب ہو جاوے گی تو آپ کا دلی مدعا بذریعہ خواب بر آئے گا اس نقش کے لکھنے کا یہ طریقہ ہے ۵۱ - ۵۲ - ۵۳ - ۵۴ - ۵۵ - ۵۶ - ۵۷ - ۵۸ - ۵۹ - اس نقش سے ہر ایک مطلب بر آسکتا ہے۔

# کسی کو تسخیر کرنے کا طریقہ

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ کوئی غیر شخص (خواہ نر ہو یا مادہ) آپ کا گرویدہ بن جاوے تو آپ اس کے کپڑے کے کسی ٹکڑے پر مندرجہ ذیل تعویذ جمعرات کے دن آگ میں جلادیں باقاعدہ ۵ جمعرات اسیطرح کرنے سے ... آئے گی۔ نقش یہ ہے ۔۴۴ ۹۹ ح ح ع ع ۴۴۴ فلاں بنت فلاں

نوٹ جس جگہ پر فلاں لکھا ہوا ہے اس کی جگہ آپ اسکا نام اور اگر مرد ہے۔ تو اس کے باپ کا نام لکھیں اور اگر عورت ہے تو اس کی والدہ کا نام لکھ دیں تو ایسے کر دیں فلاں بنت فلاں

دیگر: نیچے لکھے ہوئے دو تعویذوں کو زعفران سے مرغی کے انڈے پر لکھیں اور چولھے پر دفنادیں پھر سات دن برابر اس پر آگ روشن کرتے رہیں اور ہر دم آگ جلتی رہے کبھی بجھنے نہ پائے یہ نقش بڑا ہی مفید اور آزمودہ ہے اس نقش کو لکھتے وقت آپ اپنے دل میں خیال اپنے دلبر کا رکھیں اس کو ایک منٹ کے لئے بھی اپنے تصور سے دور نہ ہونے دیں جتنا خیال

رکھوگے اتنی ہی جلدی تمہارا دلبر ملے گا اور دوسری بات یہ ہے کہ اس
نقش کو لکھتے وقت اس بات کا زیادہ خیال رکھیں کہ نقش کا پہلا ہندسہ
نمبرا سے شروع ہو اور پھر ترتیب وار دوسرے ہندسے سے لکھیں جاویں ورنہ
آپ اس طرح نہ لکھنے سے ہرگز ہرگز کامیاب نہ ہوں گے نقش ذیل درج ہے

| ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۲ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۲ | یا دردائیل / یا میکائیل / بخدمت نقش اعظم / فلاں بنت فلاں درمحبت / فلاں بن فلاں / بیقرار شود / یا تنکفیل | یا رحمائیل / یا جبرائیل | ۶ |
| ۰ | | | ۱۵ |
| ۱۸ | ۳ | ۱ | ۲ |

| ۲ | ۱۶ | ۹ | ۳ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۶ | یا دردائیل / یا میکائیل / بخدمت نقش اعظم / فلاں بنت فلاں درمحبت / فلاں بن فلاں / بیقرار شود / یا تنکفیل | یا رحمائیل / یا جبرائیل | ۱۱ |
| ۱۵ | | | ۸ |
| ۱۷ | ۳ | ۱ | ۱۸ |

مندرجہ ذیل نقش کو منگلوار کے دن جو کی ایک روٹی پکا کر اس کے آٹھ حصے
کرکے ہر ایک حصہ پر لکھیں اور بعد میں ان آٹھوں ٹکڑوں کو کسی کتے کے
آگے ڈال دیں۔ اگر تمہارا محبوب نر ہے تو کتے کو ڈالنا اور اگر مادہ ہے تو کتی کو
ڈالنا مگر اتنی بات کتے کو ضرور کہتے جانا۔ کہ اگر میرا کام پورا نہ کیا تو
تجھ کو مار ڈالوں گا۔ اگر کتا اس روٹی کو کھائے تب سمجھ لو کہ تمہارا
کام پورا ہو جائے گا۔ اور اگر نہ کھائے تو نہیں۔ اور اگر کچھ تھوڑی سی
روٹی کھائے تو پھر سمجھ لو کہ کچھ کسر باقی رہ جائے گی۔ نقش یہ ہے

نام

د دلو بجنز علم سے بلج طاانبر میالو ب

یہ نقش بھی بڑا ہی مفید اور حیرت انگیز ہے اسی واسطے کئی کتابوں کے
مصنفوں نے اس نقش کو بار بار اپنی کتابوں میں درج کرنے کی کوشش کی ہے
نقش دیگر: یہ نقش ان عورتوں کے لئے کہ جن کے مرد کسی دوسری عورت

وقت محبت کرتے رہتے ہیں اور اپنی عورت سے نفرت کرتے ہیں۔ تو اس عورت کو چاہیئے کہ وہ اس تعویذ کو لکھ کر یا لکھوا کر اپنے اور اپنے خاوند کے بازو میں کسی پاک صاف کپڑے میں سی کر باندھے تو وہ مرد کسی غیر عورت کیطرف دیکھنے کا نام بھی نہ لے گا۔ بلکہ اس سے ایسی محبت کرے گا۔ کہ کبھی عمر بھر پہلے نہ کی ہوگی۔ بڑا ہی عجیب ٹوٹکا ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۳ | ۴ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۶ | ۷ | ۲ |

دیگر:۔ اس نقش کو لکھ کر اگر آدمی اپنے بازو پہ باندھے تو اس کی بیوی اس کو چھوڑ کر کبھی خواب میں بھی غیر شخص کے ساتھ محبت نہ کرے۔ بلکہ سوائے اس کے سب کو بھائی باپ جانے۔ مگر شرط یہ ہے کہ اس خاوند یعنی عام کہیں بیرج کی بیماری میں مبتلا نہ ہو۔ اگر ایسا نہیں۔ پھر وہ خود کسی دوسری عورت کے پھندے میں نہ پھنسا ہوا ہو اگر یہ دونوں باتیں ہوں گی تو پھر یہ نقش کچھ اثر نہ کرے گا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۳۳ | ۲۸ | ۳۳ |
| ۲۴ | ۳۷ | ۳۸ | ۳۶ |
| ۲۱ | ۲۶ | ۳۰ | ۲۲ |
| ۳۴ | ۳۵ | ۳۵ | ۳۰ |

دیگر یہ سامنے لکھا ہوا نقش صرف محبت اور دوستی کے لئے تو از حد مفید ہے۔ لیکن اگر محبت کے پردے میں بدفعلی یا حرام کاری کرنے لگ پڑے تو اس کا اثر فوراً زائل ہو جاوے گا اس بات کا خاص خیال رکھ کر اس جنتر کو کرنا شروع کریں ورنہ بعد میں کف افسوس ملنا پڑے گا اس نقش کو لکھ کر اور پہلی مرتبہ فلاں بن فلاں محبت کرے یہ پڑھ کر اسپر دم کرے اور پھر اس



نقش کو دھو کر اس محبوب کو بلائے فوراً اثر ہو گا۔

دیگر:- یہ نقش جو ذیل میں درج کیا جاتا ہے ہم نے ایک بہت بڑے بزرگ سے لکھا تھا یہ اس کا ایک مرتبہ ہی نہیں۔ بلکہ ہزار مرتبہ کا آزمائش کردہ ہے اور ویسے بھی بڑا ہی مفید ثابت ہوا ہے اس کی صفت کرنی فضول ہے۔ نقش بمعہ ترکیب آپ کی خدمت میں حاضر کیا جاتا ہے آگے آزمائش کریں آپ کا کام ہے امید ہے کہ آپ اس نقش کو سدھ کر کے ضرور ہی اس محنت کی داد دیں گے اور اگر سچ پوچھئے تو یہ نقش بڑا ہی انمول ہے اس کی قیمت ادا کرنی پڑی۔




کٹھن ہے مگر ہم ہیں کہ آپ صاحبوں کی خاطر کوڑیوں کے بھاؤ لٹا رہے ہو آگے آپ لوزتن کو لسٹ کر کے اس کی جو قیمت ادا کریں گے۔ وہ یہی کہ ہماری اس کتاب کو مشہور کر کے ہماری حوصلہ افزائی کریں۔ نقش بمعہ ترکیب کے اوپر درج ہے۔

ترکیب۔ جسوقت لوگ مردہ کو جلا کر چلے آویں۔ تو آپ تھوڑی سی شراب لے کر مرگھٹ میں چلے جائیں۔ مگر شرط یہ ہے کہ تمہیں کوئی دیکھنے نہ پاوے جسوقت آپ مرگھٹ میں پہنچ جائیں۔ تو جلے ہوئے مردے کی شمشان سے ایک دھکتا ہوا کوئلہ نکالیں۔ پھر شراب کا ایک گھونٹ پی کر قارورہ کر کے اس کوئلے کے اوپر ڈالیں یعنی کوئلہ بجھالیں اور اس کوئلے کو اٹھا کر جیب میں ڈال لیں پھر کسی سید کی قبر سے تھوڑی سی مٹی لے لیں ان دونوں چیزوں کو لے کر گھر آجاویں مگر منگل یا ہفتہ کے دن ان دونوں چیزوں کو

یک جان کریں اور ان کی سیاہی بنا کر کسی چیز میں ڈال لیں اور خرگوش کا ایک
کانٹا بنا لیں اور اس کی قلم بنا لیں۔ بعد میں کسی ندی یا نالے یا دریا باہر بیٹھ
کر یہ نقش کانسی کی تھالی پر لکھیں اور دھو ڈالیں غرضیکہ سات دفعہ ایسا کریں مگر
جس وقت اس کو لکھنے جاویں اس وقت دل میں یہ تصور باندھے رکھیں کہ ہم اس
جنتر کو سدھ کر رہے ہیں اور یہ سدھ ہو کر میرے حکم کے مطابق کام کرے گا بس
سات دفعہ لکھنے کے بعد یہ سدھ ہو گیا اب جب آپ کو ضرورت پڑے تو اس
کو دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھو۔ اگر تم کسی شخص سے محبت کرنا چاہتے ہو
اور وہ ہزار جتنوں سے بھی تمہارے ساتھ ہم کلام ہونا پسند نہیں کرتا تو تم بیٹھے
ہوئے اس ہتھیلی کو اسے دکھا کر مٹھی بند کر لو مگر شرط یہ ہے۔ کہ وہ اس
نقش کو تمہارے ہاتھ پر ایک دفعہ ضرور دیکھ لے۔ بس تو فوراً ہی مطیع ہو جاوے گا
بلکہ یہاں تک کہ اسی وقت تمہارے آگے ہاتھ جوڑنے لگا۔ اور اگر کسی سے
کسی کا انتقام لینا منظور ہو تو اس کے سامنے بڑی خون بھری یعنی غصے
میں آئی ہوئی۔ قہر آلود نظروں سے اس مٹھی کو اسے دکھا دو اور بعد
میں فوراً ہی مٹھی بند کر لو تو اسے اسی وقت پیٹ میں درد ہونا شروع
ہو جائے گا۔ مگر ایک بات یاد رکھنے کے قابل ہے اور وہ یہ کہ اگر تم پانچ
منٹ کے اندر اندر پھر ہتھیلی کے نقش کو دھو نہ ڈالو گے تو اس شخص کے
ہلاک ہو جانے کا اندیشہ ہے۔ اس لئے آپ کو چاہیئے کہ پانچ منٹ کے
اندر ہی اندر دھو ڈالو ورنہ اس کی ہتیا تمہارے ذمہ ہو گی۔ دیگر اس
سامنے لکھے ہوئے نقش کو اپنے محبوب کے کسی کپڑے پر لکھے اور پھر اس
کپڑے کی بتی بنائے اور ایک چراغ میں ڈال کر
روشن کرے اگر یہ یاد رہے کہ چراغ کا منہ محبوب
کے گھر کی طرف رکھے اور ایک بات اور یاد رکھنے کے
قابل ہے وہ یہ کہ جس جگہ پر مطلوب کا نام لکھا ہے وہاں پر
اس کے والد کا نام بھی ہو نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ٣٥٠٨ | ٣٥٠٤ | ٣٥٠٤ |
| ٣٥٠٥ | نام مطلوب والد فلاں | ٣٥٠٧ |
| ٣٥٠٢ | ٣٥٠٢ | ٣٥٠٣ |

# نقش برائے الفت و دشمنی

۱:- اگر تمہاری کسی شخص سے دشمنی اور تم اس سے انتقام لینا چاہتے ہو تو اس کی تصویر بنا کر یا بنی بنائی لے کر اس کے منہ کے پاس اس کا نام اور اس کے باپ کا نام لکھے یعنی فلاں بن فلاں پھر اس تصویر کو کوئلوں کی انگیٹھی پر سینکیں اور یہ خیال دل میں باندھیں کہ اس کے تمام بدن پر چھالے ہی چھالے پڑ جائیں تو یقیناً ایسا ہی ہوگا یہ ترکیب کئی بار کی آزمائش کردہ ہے۔

۲:- اور اگر آپ کسی عورت یا مرد سے محبت کرنا چاہتے ہو تو مندرجہ بالا ترکیب سے اس کی تصویر لے کر اور اس کے منہ کے پاس اس کا اور اس کے والد کا نام لکھ کر اپنی نظروں کے ساتھ ٹکٹکی لگا کر اسے دیکھو اور دل میں بھی اس محبوب کا ہی تصور باندھے رکھو اور آرزو یہ رکھو کہ یہ صاحب میرے ساتھ محبت کرے تو یقیناً مراد بر آئے گی

۳:- اگر کسی شخص کو اپنے مکان پر بلانا چاہو خواہ وہ دوست ہے یا دشمن تو اس کی بھی تصویر لے کر مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق اس کا نام لکھ کر اپنے سامنے رکھ کر ٹکٹکی باندھو اور دل میں بھی اس کی تصویر جما کر کہو کہ تم فوراً میرے پاس پہنچو یقیناً تمہیں اس کام میں کامیابی نصیب ہوگی وہ فوراً ہی تمہارا حکم سن کر تمہارے پاس پہنچیگا۔

۴:- مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق اگر کسی شخص سے انتقام لینے کیلئے چھالے ڈال دئیے ہیں اور اب تم کو اس پر ترس آگیا ہے۔ یا کسی نے اس کا علاج کے واسطے پوچھا ہے۔ یا کہا ہے تو تم اس تصویر کو لے کر فوراً پانی کے بیچ رکھ دو اور اپنے دل میں اس شخص کا تصور باندھ کر آرزو ظاہر کرو کہ یہ

راضی ہو جاوے تو اس میں شبہ نہیں کہ وہ پھر راضی نہ ہو جائے۔ بلکہ جتنی جلدی ہو سکے اتنی ہی جلدی اس کے چھالوں کو آرام آجاوے گا۔

نوٹ:۔ گو یہ عمل کئی بار کا آزمائش کردہ ہے مگر پھر بھی اس عمل کے کرنے کیلئے قوت ارادی کا ہونا لازمی ہے اس لئے اگر اس شخص کو جس کے ساتھ کہ تمہیں محبت یا دشمنی کرنی منظور ہے فوٹو تمہیں مل سکے تو بہتر ہے اور فرض کرو کہ تم نے ایک بار یہ عمل کیا ہے اور اس میں کامیاب نہیں ہوئے۔ تو دوبارہ شروع کر دو اور سہ بارہ پھر شروع کر دو مگر ہر بار کا عمل ایک گھنٹہ سے کم نہیں رکھنا چاہیئے اس بات کا زیادہ خیال رکھیں۔ بس پھر زور اثر ہوگا۔ کبھی بھی آپ ناکامی کا منہ نہیں دیکھ سکتے۔

نوٹ نمبر ۲ اس عمل کی کامیابی کے بعد عامل کو چاہیئے کہ محبت پاک رکھے اور خلاف قانون فعل کا خیال کرنے سے صاف محبت بھی لوٹ جاوے گی۔

## بیماریاں دور کرنے کے لئے تعویذ

سب سے پہلے تعویذ کرنے والے عامل کے لئے ضروری ہے کہ وہ تعویذ کو ایک ایک ہزار بار پوری تسلی اور دل سے دوسرے خیالوں کو نکالکر علیحدہ علیحدہ کاغذوں پر لکھے اور لکھتے وقت اپنے مطلوب کو اپنے دل کے اوپر خوب اچھی طرح جمائے اور اس بات کا زیادہ آرزومند رہے کہ اس تعویذ کے لکھنے سے فلاں مرض کا فور ہو جائے۔ مثلاً اگر کسی شخص کے سر میں درد ہے اور اس پر اگر دم کرنا چاہے تو عامل کے لئے ضروری ہے کہ سب سے پہلے اس کا تصور اپنے دل میں باندھے اور پھر اس کو کہے کہ سانس تھوڑی دیر کے لئے بند کر لو۔ بعد میں حسب ذیل تعویذ لکھے اور دل سے یہ آرزو رکھے کہ اس کے درد سر کو آرام

آجاوے پس جب دم کرنا چاہیے تو اتنا ہی کہے کہ اس کے سر درد کو آرام آ جائے سات دفعہ اسطرح کہنے سے آرام آ جائیگا اور وہ دم سامنے لکھے اور نقش پر کرے اور پھر اس نقش کو ایک دھاگہ میں باندھ کر جس کے سر میں درد ہو اس کے ماتھے پر باندھ دے یقیناً دس منٹ سے پہلے ہی درد کافور ہو جائیگا مگر سر درد والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ کم از کم پانچ پیسہ کا تیل مسجد میں ڈالے

٧٨٦

| ر | ر | ر | س |
|---|---|---|---|
| ر | د | ر | د |
| د | ا | ج | ماد |
| م | را | ر | ے |

دیگر:- یہ سامنے والا نقش ان لوگوں کیلئے ہے کہ جن کے پیٹ میں درد ہوتا ہو اور دوائیوں وغیرہ سے آرام نہ ہوتا ہو۔ وہ مریض مندرجہ بالا طریقہ کیمطابق لکھ کر اس نقش پر سات دفعہ دم کرے اور پھر اس نقش کو ایک گلاس پانی میں گھول کر پی جائے فوراً صحت حاصل ہو گی۔ نقش یہ ہے

| پ | ے | ٹ |
|---|---|---|
| د | ر | د |
| ڈ | د | و |

دیگر:- اگر کسی بچے کو کسی قسم کی نظر بد لگ جاوے تو اس کو مندرجہ بالا ترکیب کیمطابق سامنے لکھا ہوا نقش بنا کر اور اس پر سات مرتبہ دم کر کے اس بچے کے گلے میں باندھ دو گے تو نظر بد کا اثر دور ہو جا دے گا۔ اور پھر کبھی اس کا کھٹکا نہ رہے گا۔

نقش یہ ہے۔

| ش | د | حی | ن |
|---|---|---|---|
| ط | ر | ہ | ٹ |
| ح | ا | د | ی |

دیگر:- یہ سامنے والا نقش ان لوگوں کے لئے ہے کہ جن کو آسیب کا اندیشہ یا شک و شبہ رہتا ہے جس کیوجہ سے وہ ہر وقت تنگ آئے رہتے ہیں اور دوسروں کو بھی تنگ کرتے ہیں کبھی کوئی بات باہوش ہو کر نہیں کر سکتے۔ ان کو یہ لکھا ہوا نقش بنا کر اور اس پر پندرہ دفعہ دم کر کے سات روز

نمک پانی میں گھول کر پلادیں تو خدا کی مہربانی سے وہ آسیب جلد ہی بھاگ جائیں گے نقش یہ ہے

دیگر :- اگر آپ کی یہ مرضی ہے کہ یہ دیکھیں کہ یہ آسیب ہے کون تو اس سامنے کو سکور گل نارسیدہ پہ لکھیں اور پھر اس پر سات مرتبہ اسم آسیب زدہ شخص کے سر سے لے کر پاؤں تک لاؤ اور پھر اس نقش کو آگ میں پھینک دو کچھ تھوڑی مدت کے بعد اس نقش کو باہر نکالو اور اس کو دیکھو اگر اس نقش کے حروف سفید ہو گئے ہوں تو پھر آسیب چڑیل کا ہو گا اور اگر حروف مٹ جاویں یعنی غائب ہو جاویں تو پھر جسم میں کوئی بیماری ہو گی جس کیلئے بڑے تجربہ کار حکیم سے علاج کروانا ضروری ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| مصلصلحہ ۱۱۳۱۱ ۲۵ ع ۳۱ ۴ ۶ |
| --- |
| ۲۹ ۱۱۱ ۴ ص ملعلہ داس د |
| ۵ |

دیگر :- اگر کسی شخص کو بدقسمتی سے لقوے کی بیماری لگی ہوئی ہو تو وہ اس نیچے لکھے ہوئے نقش کو بنا کر گلے میں باندھے تو اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے جلدی صحتیاب ہو نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۶ | ۱۶ | ۷۷ | ۲۷ | ۱ | ۴۵ | ۳۵ | ۷۱ | ۵۰ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۴۸ | ۳۳ | ۷۹ | ۹ | ۵۲ | ۴۶ | ۳۲ | ۲۴ | ۱۱ |
| ۷۵ | ۷۸ | ۱۰ | ۳۱ | ۴۱ | ۵۵ | ۶۶ | ۷۲ | ۷ |
| ۱۸ | ۲۰ | ۳۹ | ۵۷ | ۶۵ | ۵ | ۱۵ | ۳ | ۶۱ |
| ۴۴ | ۲۲ | ۳۴ | ۸۲ | ۴۳ | ۲۴ | ۲ | ۱۳ | ۷ |
| ۴۶ | ۷۵ | ۵۴ | ۴۱ | ۱۹ | ۴۰ | ۵۹ | ۲۷ | ۴۸ |
| ۱۶ | ۳۸ | ۴۹ | ۳ | ۴ | ۲۱ | ۸۰ | ۵۰ | ۲۷ |
| ۱۶ | ۵ | ۳۰ | ۵۱ | ۲۸ | ۲ | ۲۷ | ۳۹ | ۳۲ |

دیگر

اگر تمہاری کسی شخص کے ساتھ دشمنی ہے اور تم ان کے گھر میں آپس میں نااتفاقی ڈلوانا چاہتے ہو یا ان کی لڑائی کروانا چاہتے ہو تو

لکھے ہوئے نقش کو بنا کر دشمن کے گھر کی
چوکھٹ کے نیچے دبا دو فوراً ہی ان کے
گھر والوں کا آپس میں دنگہ فساد شروع ہو
جائے گا بڑا ہی عجیب نقش ہے

| | | ۳ | | |
|---|---|---|---|---|
| | | ۱ | | |
| ۵ | ۲ | ۱۰ | ۴ | ۸ |
| | | ۷ | | |
| | | ۸ | | |

## بخار والے مریض کے لئے نقش

جس شخص کا بخار نہ اترتا ہو اس کو یہ سامنے والا نقش بنا کر پانی
میں گھول کر اور ساتھ ہی اس پانی پر دم کر کے
اس مریض کو پلاؤ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں شفا
کرے گا۔ بڑا ہی عجیب و غریب اور آزمائش
کردہ ہے اگر آپ بھی اس کو سچے دل سے
کریں گے تو ضرور کامیابی حاصل کریں گے۔

دیگر:- ازحد مفید برائے بخار ہے اوپر گول دائرے کی طرح کا نقش بھی بخار
کے لئے ہے جو کہ بڑا عجیب کرشمہ دکھانے والا ہے اور بڑی جلدی اثر دکھاتا
ہے۔ بخار کو منٹوں میں دور بھگاتا ہے۔ ترکیب اس کی یہ ہے کہ ایک گلاس شیشہ
میں پانی ہو۔ پانی دو چھٹانک سے زیادہ نہ ہو۔ پھر اس گلاس پر اپنے
داہنے ہاتھ کی انگلیاں رکھو اور پیندا بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پہ رکھو پھر سانس
روک کر دل ہی دل میں ذیل کا منتر پڑھ کر پھونک ادو اس سلسلہ کو برابر پانچ
منٹ جاری رکھو۔ پھر اس پانی میں اوپر لکھا نقش کا تور سے گھولیں اور مریض
کو پلا دیں۔ یہ ترکیب زیادہ سے زیادہ چار مرتبہ کرنے سے مریض بالکل تندرست
ہو جاتا ہے۔ منتر یہ ہے۔ بخار جاوے۔ بخار جاوے۔ بخار جاوے۔
آرام آوے۔ آرام آوے۔ آرام آوے

# دوسرا باب تنتر منتر

تعریف منتر:- جو لفظ یا فقرہ یا دعا انسان زبان سے بولتا ہے - اس کا نام
منتر یعنی کسی کی دعا کی قوت کو منتر کہتے ہیں۔ مثال کے طور پر دیکھئے
کہ کسی شخص نے آپ کو کوئی بری بات کہی جس سے آپ کا غصہ آگ کی طرح بھڑکا
آنکھیں خون کبوتر بن گئیں۔ اور دل ٹھکانے پہ نہ رہا بس یہی جی چاہتا ہے کہ اسکو
کچا چبا جاؤں اور آپ فوراً غصے میں آ کر اس سے لڑائی کرنے لگ پڑے یہ ہے
اس کے برے منتر کا نتیجہ ایسے مفروضہ الفاظ بھی منتر کہلاتے ہیں جن کے اندر
بڑی طاقت ہوتی ہے۔ تعریف تنتر:- اپنا کسی قسم کا مطلب حل کرنے کا نام تنتر ہے
جو کہ ایک یا ایک سے زیادہ چیزوں کو ملا کر حل کیا جاتا ہے۔ اس میں کسی قسم کا شبہ
کرنا بالکل معقول ہے۔ دیکھئے مثال کے طور پر حکیم اور وید لوگ ایک یا ایک سے
زیادہ کئی کئی جڑی بوٹیوں اور دھاتوں وغیرہ کو ملا کر دوائی تیار کرتے ہیں
اور پھر وہی دوائی جس مریض کو دیتے ہیں اس کی مرض رفع ہو جاتی ہے اور
وہ بالکل تندرست ہو جاتا ہے اسطرح اسکا مطلب حل ہو گیا یعنی اس کی ایک
یا ایک سے زیادہ چیزوں کی بنائی ہوئی دوائی سے مریض کو فائدہ پہنچ گیا۔

منتر:- اگر بدقسمتی سے کسی شخص کو بچھو نے ڈنگ مار دیا ہو تو آپ کے لئے لازم
ہے کہ ایک رومال لے کر اس کو خوب بٹ دیں۔ اور بتیس کے ہندسے سے لے کر
پیچھے کو الٹا گننا شروع کر دیں ایک تک گنیں۔ مگر شرط یہ ہے کہ سانس نہ
ٹوٹنے پائے۔ پھر اس رومال کے بٹ کو ڈنگ والی جگہ پر جھٹک دیں جب
تک آرام نہ آوے بار بار اسی طرح کریں۔ یہ بڑا ہی آسان اور آزمائش کردہ
نسخہ لیکن الٹا گننے کی مشق ضروری ہے تا کہ گنتے وقت سانس نہ ٹوٹے

تنتر بچھو کاٹنے کا۔

ایک اور بھی آسان طریقہ ہے وہ یہ کہ اگر کسی شخص کو بچھو نے کاٹ کھایا
ہو تو وہ لال رنگ کی پانچ سات دیا سلائیاں یعنی پانچ سات
دیا سلائی کی تیلیاں لے کر ان کا مسالحہ اتار کر اور پھر اس مسالحہ کو کسی پتھر

پر رگڑ کر جس جگہ بچھو نے ڈنگ مارا وہاں پر لگاویں فوراً آرام دیگا۔
یہ منتر بھی ہمارا آزمایا ہوا ہے بڑا فائدہ مند ہے چند منٹوں میں آرام دیتا ہے

# منتر برائے بدہضمی

ذیل میں ایک منتر درج کیا جاتا ہے۔ اگر اس منتر کو پڑھتے جاؤ اور پیٹ پر ہاتھ مارتے جاؤ تو پیٹ میں جو شکایت بھی ہوگی یعنی گرانی سے درد ہو یا اور کوئی شکایت گرانی سے ہوتی ہو یا کھٹے کھٹے ڈکار آتے ہوں کھانا ہضم نہ ہوتا ہو تو اس منتر کو پڑھنے سے بدہضمی دور ہو جاتی ہے۔

منتر:- اجر ہاتھ۔ بجر ہاتھ بھسیم کرے پیٹ کا بھات دہائی قلندر بادشاہ کی اس منتر کو اگر پڑھو گے تو پیٹ کے اندر خدا کی مہربانی سے ایسی طاقت نمودار ہوگی۔ کہ اگر تم لوہا بھی چبا جاؤ تو وہ بھی اندر جا کر بھسم ہو جائے بڑا عجیب منتر ہے اور ہمارا آزمائش کیا ہوا ہے (منتر دیگر برائے بدہضمی) آملے سار گندھک ایک تولہ۔ بھیڑہ دو تولہ۔ پودینہ خشک دو تولہ۔ آملہ دو تولہ۔ ہرڑ کلاں دو تولہ اجوائن دو تولہ۔ نمک سانبھر دو تولہ۔ انار دانہ چار تولہ ان سب چیزوں کو باریک پیس کر گرم پانی سے تین ماشہ فی خوراک کے حساب سے کھائیں بدہضمی دور ہو جائے گی

ایک پر لطف اور نرالہ منتر:- چونکہ یہ منتر تنتر ایک دوسرے کے دشمنی ڈلواتے میں بہت کام دے سکتے ہیں۔ اس واسطے اگر آپ کسی دشمن کے گھر میں یا جہاں کہیں وہ کھڑے ہوں ان میں جنگ و جدل کروانا چاہو۔ تو اس کے لئے یہ ترکیب کرو کہ پیر کے دن صبح کسی کوے کے گھونسلے پر چلے جاؤ اور اس کو بلند آواز کہو کہ کل ہم تجھے لے جائیں گے۔ پس دوسرے دن یعنی منگل کو جا کر اس کے گھونسلے کی ایک آدھ لکڑی لے آؤ۔ پھر چونکہ بلی اور چوہے کا آپس میں بیر ہے۔ اس واسطے کسی طریقہ سے ان

دونوں کے سر کے بال حاصل کرو اور پھر ان تینوں چیزوں کو یعنی دونوں جانوروں
کے بالوں کو اور اس لکڑی کو اکٹھا جلاؤ اور ان کی راکھ کو اکٹھا کر کے اپنے پاس
رکھو لیں جس جگہ تمہارا دشمن کسی دوسرے آدمیوں کے ساتھ کھڑا ہؤا ہوگا
وہاں جا کر چپکے سے ان کے درمیان ایک چٹکی اس راکھ کی ڈال دو تو ان میں
اسی جگہ پر اسی وقت لڑائی شروع ہو جائے گی- نہایت اعلیٰ اور آزمائش
کردہ چیز ہے-

منتر برائے حُبّ:- یہ منتر جو ہم ذیل میں درج کریں گے- یہ بڑا ہی انمول
اور اعلیٰ درجہ کا منتر ہے اور ہمارا آزمائش کیا ہؤا ہے- ہمارے نیچے لکھے ہوئے
طریقہ کے مطابق اس پر عمل کریں- اگر ٹھیک نہ ہو تو ہم ذمہ دار ہیں اس
منتر کو ایک ہفتہ ہر روز صبح اٹھ کر پاک و صاف ہو کر ایک سو آٹھ دفعہ پڑھو
پس یہ کام ٹھیک ہو جائے گا- بعد میں کسی پھول پر منتر سات دفعہ پڑھ کر
دم کر کے سنگھاؤ یا پھینکو تو وہ آپ سے محبت کرنے لگے گا- مگر شرط یہ ہے
کہ اس سے کسی قسم کی حرکت نہ کرنی ہوگی- ورنہ منتر کا اثر جاتا رہے گا پھر
ہمارا کوئی ذمہ نہیں اس منتر کو اور کتابوں کے مصنفوں نے بڑے کٹھن
طریقہ لکھا ہے جس طرح ہم نے آپ کے سامنے پیش کیا ہے وہ بالکل آسان طریقہ
ہے- اور ہمارا آزمائش کیا ہؤا ہے-

منتر:- کامرو دیس سے آئی کچھا دیوی- جہاں بسے اسمٰعیل جوگی- اسماعیل جوگی
کو لگی پھلواڑی- جہاں بسے لونا چماری- جہاں جائے ہمارے پھولوں باس سو
سو آوے ہمارے پاس- دوہائی لونا چماری کی- اس منتر کے ساتھ شرط یہ ہے
کہ یہ منتر صرف ایک سانس میں ایک بار پڑھا جاوے- یعنی ایک پھول پر
آپ نے سات دفعہ دم کرنا ہے- تو سات دفعہ ہی سانس لے سکتے ہو اس
سے زیادہ نہیں- (دیگر منتر برائے حب) آئے آئے جلدی آئے فلاں بن
فلاں الگنڈا آئے نو دہائی بو علی قلندر کی- اس منتر کو اٹھ کر اشنان وغیرہ کر کے

ایک ہزار دفعہ ہر روز پڑھنے سے پچیس دن سے پیشتر اسی دل کی مراد بر آتی ہے یعنی محبوب حاضر خدمت ہوتا ہے ایک بات یاد رکھیں کہ جس وقت پڑھنا شروع کریں۔ تو پہلے اپنے محبوب کا تصور اپنے دل میں باندھ لیں۔

منتر دیگر برائے حب:۔ نیچے لکھا منتر بھی محبت کے لئے بڑا ہی فائدہ مند اور نرالا منتر ہے اس منتر کو صبح اٹھ کر اشنان وغیرہ کر کے پاک صاف ہو کر گیارہ سو چار دفعہ ہر روز پڑھے اور پڑھتے وقت اپنے یار کا تصور اپنے دل پر نقش کر رکھے۔ تو چند دنوں میں ہی یار جہاں بھی ہو گا۔ بیقرار ہو کر بھاگا آئے گا۔

منتر:۔ آدیس۔ آدیس۔ آدیس۔ ماتا پتا کی آدیس۔ بھوت بر بیتال اور ڈرے کا ناگنی۔ ناگ سوکھ نابا ہر سوکھ حب لگ آن نہ کر دیکھے ہمارا مکھ پھر منتر البشر باپنڈے تیرا واچا پھرے۔ کم سو جو اللہ محمد کرے۔

اگر یہ منتر مندرجہ بالا طریقہ کیمطابق کیا جاوے تو ضرور بالضرور کامیاب ہو جاؤ گے۔ مگر شرط یہ ہے کہ یہ سب اوپر لکھے منتر جو ہیں ان میں اگر تم کوئی کسی قسم کی ناجائز مداخلت کر دگے تو منتر کا اثر زائل ہو جائیگا اور محبت ٹوٹ جاوے گی۔ اس بات کا خاص خیال رکھئے ورنہ ہم ذمہ دار نہ ہوں گے

# وہ منتر جس سے دل کی کلی کھلے

ترکیب:۔ اس منتر کے کرنے کی یہ ترکیب ہے کہ کسی کمہار کے گھر جائے جس وقت کمہار برتن بنا چکا ہوا ہو۔ اس کے چک سے تھوڑی سی مٹی اکھٹی کر کے لاؤ اور پھر اس مٹی کے ایک سو آٹھ دانے یعنی چھوٹی چھوٹی گولیاں بناؤ اور ان گولیوں کو خواہ ایک دھاگہ میں پرو کر مالا تیار کرے۔ خواہ ویسے ہی رہنے دے مگر شرط یہ ہے کہ ویسے ہی رہنے سے کوئی گولی یا دانہ کم نہ ہو جاوے اس لئے مالا ہی بہتر ہے جب مالا تیار کر لے تو پھر رات کیوقت کسی ایکانت جگہ پر گوبر کا چوکا دے کر گوگل اور کافور کی سگندھی سلگا کر آسن لگا کر بیٹھ جاوے اور نیچے لکھے منتر کو پڑھنا

کردے ایک دانے پر ایک بار منتر کو پڑھے۔ بیس دن کے اندر اندر ایک لاکھ منتر یعنی دانے پورے کردینے چاہیے کتنے روز کرے شرط یہ ہے کہ بیس دن کے اندر ایک لاکھ دانہ پورا ہو جائے۔ اگر اس سے پہلے بھی ہو جائے تو بھی کوئی ہرج نہیں شرط تو ایک لاکھ منتر پورا کرنے کی ہے خواہ وہ ایک دن میں کرے۔ مگر جس وقت منتر پڑھتا ہو۔ اپنی مراد کو دل کے تختہ پر نقش کر کے رکھے۔ منتر یہ ہے باا جمبر ہر کرو حرمت کیواسطے بس یہ ایک چھوٹا سا منتر ہے جو کہ دن کئی ہزار دفعہ ہو سکتا ہے یہ تو ایک معمولی بات ہے امید ہے کہ انسان کام کو چند ہی دنوں میں پورا کر کے اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کر سکتا ہے۔

اب ہم آپ کو بتاتے ہیں کہ کس کس کام میں انسان یہ منتر پڑھ کر کامیابی حاصل کر سکتا ہے۔ یا جن کاموں میں سے جو اس کا کام ہو اس کو منتر پڑھتے وقت اپنے لوح دل پر نقش کر کے رکھ سکتا ہے۔

(۱) عامل کا اگر کسی شخص کیساتھ جھگڑا ہے اور آپسمیں مقدمہ بازی شروع ہے اور عامل اگر صلح کرنی چاہتا ہے۔ تو اس کے لئے ضروری ہے کہ صلح کا تصوّر دل میں باندھے جسطرح کا تصور باندھے گا اس میں کامیابی ہو گی۔

۲ اگر عامل بیروزگار پھر رہا ہو یا روزی میں برکت نہ ہو اور چاہتا ہو کہ میری آمدنی زیادہ ہو جائے تو یہی تصور دل میں باندھے کہ میری روزی کھل جائے یا اس میں برکت بڑھ جائے جیسا خیال کرے گا۔ ایسا پھل پائے گا۔ یعنی روزگار کھل جائے گا۔ اور آمدنی میں برکت ہو جائے گی۔

(۳) اگر عامل اپنے کسی دلدار سے ملنے کی خواہش رکھتا ہے تو اس دلدار کی تصویر اپنے دل کے تختہ پر جمالے اور اس کا تصور باندھ کر منتر کو پڑھے۔ پس دل کی مراد بر آئے گی۔

(۴) اگر تم جانتے ہو کہ ہمارا کوئی حاکم اچھا نہیں یا اس سے ہم کو کچھ فائدہ نہیں پہنچا۔ اور اس کی یہاں سے تبدیلی کروا دینی چاہیے۔ تو اس کی تبدیلی کا

کا خیال باندھ کر منتر صحیح کرے کامیابی حاصل کرے۔

(۵) اگر تمہاری کسی کے ساتھ دشمنی ہے اور تم اس کو کوئی نقصان پہنچانا چاہتے ہو تو اس کے نقصان کا تصور دل میں باندھ کر اپنے منتر کو پڑھو۔ دل کی کلی کھلے گی۔

(۶) اگر عامل کی یہ مرضی ہو کہ فلاں فلاں شخص آپس میں جنگ ہو جائے۔ تو ان کے جنگ کا خیال اپنے دل میں باندھے اور کام کو شروع رکھے ضرور کامیابی ہو گی۔

(۷) اگر کوئی بڑی مدت کا مریض ہے اور اس کو کسی حکیم یا ڈاکٹر کے علاج سے فائدہ نہیں ہوتا اگر وہ تمہارے پاس آیا ہے۔ تو تم کو چاہیئے کہ اس کی بیماری کا تصور باندھ کر منتر پڑھا کرو۔ چند دنوں میں ہی مریض کو صحت نصیب ہو گی اور وہ تمام عمر کے لئے تمہارا غلام بن جاوے گا۔

(۸) اگر عامل کی کسی شخص سے دشمنی ہے اور وہ اس کو بیمار کرنا چاہتا ہے تو اس کی بیماری کا تصور جما کر دل میں منتر پڑھا کرے ضرور کامیاب ہو جائے گا۔

(۹) اگر عامل کا کوئی دوست بے گناہ قید ہو گیا ہو یا کسی اور دوست نے اپنے کسی قیدی کی رہائی کی بابت اس سے سفارش کی ہے تو عامل کو چاہیئے۔ کہ اس کی رہائی کا تصور اپنے دل میں باندھے تو وہ قیدی فوراً رہا ہو جائے گا۔ اور آپ کا تمام عمر کے لئے غلام رہا گا۔ وہی نہیں۔ بلکہ خاندان بھی تابع فرمانبردار رہے گا۔ اور دوسرے لوگ بھی جو سنیں گے وہ بھی آپ کی تعریف کریں گے۔ اور آپ کی بڑی شہرت ہو جائے گی۔

(۱۰) اگر عامل کو کسی قسم کی بیماری لگی ہوئی ہو یعنی سوزاک۔ آتشک سستی نامردی۔ جریان۔ احتلام۔ بواسیر۔ آنکھ۔ درد پیٹ یا کمزوری دماغ وغیرہ ہو تو خواہ آپ تصور دل میں باندھے کہ مجھے اس بیماری سے نجات ملے تو فوراً مخلصی حاصل